# نیل القرآن




قرآنی سورتوں کے خواص اور اعمال پر بہترین کتاب





ڈاکٹر فرقان سرمد

# ڈاکٹر فرقان سرمد کی تصنیفات



(زیرِ طبع)


مکتبہ احیائے علوم

پوسٹ بکس نمبر ۸۱۷۸ کراچی پاکستان


- نیل القرآن
- ٹیلی پیتھی کے اسرار
- آئینۂ مسمریزم
- بوستانِ تحریر
- قاموس النجوم
- قدسی فالنامہ
- حُسنِ رُوحانیت
- تقدیسِ طلسم
- ساعات کی حقانیت
- انجکشن کی حکمت
- ہدیہ شمس
- فروغ الیکٹرو ہومیوپیتھی
- فیضانِ خواب
- خزینہ ابرامیات
- سریع التاثیر اسماء
- سرمدی اٹلس
- ہپناٹزم کے اعجاز
- آثارِ یوگا

- غنچۂ رمل
- پتے کا حکم
- ہاتف قمر
- پامسٹری کے معجزات
- مصباح الجواہرات
- نوشتۂ اعداد
- انعام ہی انعام
- فیوض بایوکیمک
- ہومیوپیتھی کی بہاریں
- حدیث قیافہ
- روح الجفر
- جدید مجربات
- روحانی سائنس
- دائمی نقوش
- دوامی طلسمات
- کاشف قرآن
- مرسلانِ سفر

حصہ اوّل

# نیل القرآن

قرآنی سورتوں کے خواص اور اعمال پر بہترین کتاب




مصنف:

ڈاکٹر فرقان سرحد





مکتبہ احیاء العلوم

معرفت: پوسٹ بکس نمبر 8178 کراچی 75950

بسم اللہ الرحمن الرحیم



نام کتاب: نیل القرآن
نام مصنف: ڈاکٹر فرقان سرمد
اشاعت اول: 1984
اشاعت دوم: 1996
اشاعت سوم: مئی 1999ء
تعداد: 1000
طابع: احمد برادرز۔ ناظم آباد، کراچی۔
کمپوزنگ: ناشہ لیزر کمپوزرز
ناشر: مکتبہ احیاء العلوم کراچی
ہدیہ: 125 روپے

ناشر مکتبہ احیاء العلوم معرفت پوسٹ بکس نمبر 8178
کراچی نمبر 75950 ، پاکستان۔

ملنے کا پتہ: شاپ نمبر 10 ہنی پیلس 3-B-S - بلاک
C -13 مین یونیورسٹی روڈ ۔ گلشن اقبال۔
کراچی 75300

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 22 | اللہ سے محبت | 20 |
| 23 | انشراح صدر | 21 |
| 24 | صبر و رضا | 21 |
| 25 | اللہ کے حضور سوال | 21 |
| 26 | روحانی علاج | 22 |
| 27 | تصور | 22 |
| 28 | غصہ | 23 |
| 29 | خواب | 23 |
| 30 | نیند اور ہم | 24 |
| 31 | انبیاء علیہم السلام کا انداز فکر | 24 |
| 32 | مسواک | 25 |
| 33 | نماز ( صلوۃ ) | 25 |
| 34 | صلوۃ التہجد | 25 |
| 35 | سجدہ اور ٹیلی پیتھی | 25 |
| 36 | استخارہ | 26 |
| 37 | دعوات | 26 |
| 38 | عنصر معلوم کرنا | 27 |
| 39 | طالع معلوم کرنا | 27 |
| 40 | اعمال اور دن | 27 |
| 41 | مؤکلات | 28 |

| شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|

| نمبر شمار | عنوانات |
|---|---|
| 62 | سورۃ ابراھیم |
| 63 | سورۃ حجر |
| 64 | سورۃ نحل |
| 65 | سورۃ بنی اسرائیل |
| 66 | سورۃ کہف |
| 67 | سورۃ مریم |
| 68 | سورۃ طٰہٰ |
| 69 | سورۃ انبیاء |
| 70 | سورۃ حج |
| 71 | سورۃ مومنون |
| 72 | سورۃ نور |
| 73 | سورۃ فرقان |
| 74 | سورۃ شعراء |
| 75 | سورۃ نمل |
| 76 | سورۃ قصص |
| 77 | سورۃ عنکبوت |
| 78 | سورۃ روم |
| 79 | سورۃ لقمان |
| 80 | سورۃ سجدہ |
| 81 | سورۃ احزاب |

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 82 | سورۃ سبا | 146 |
| 83 | سورۃ فاطر | 148 |
| 84 | سورۃ یٰسٓ | 151 |
| 85 | سورۃ صافات | 155 |
| 86 | سورۃ ص | 158 |
| 87 | علم الانساب | 161 |
| 88 | روحانی اشاریہ | 168 |



بسم اللہ الرحمن الرحیم



اللہ جل جلالہ کے حضور!

جس نے اس کاوش کی توفیق عطاء کی او

جس نے اپنے فضل سے اپنے اس حقیر

بندے کو علم کی دولت سے نوازا۔

اور جو

سمیع العلیم ۝ ہے

ان علوم کی اصل بہت کم لوگوں پر اللہ اپنی مرضی سے نازل کرتا ہے میں لپنے پید
والے کا شکر گزار ہوں کہ اس نے انبیاء کے صدقے میں اور لپنے حبیب صلی اللہ عل
وسلم کے طفیل مجھ پر بہت کچھ روشن کردیا ہے اور مدت سے ایک ہالہ نور کو لپنے ا
پاتا ہوں ۔ جو قدم قدم پر لہروں کی شکل میں غیبی اشارے فراہم کرتا ہے ، جس کی و
زندگی میں اکثر مجھے راہنمائی حاصل ہوتی ہے ۔

روحانی اور جسمانی علاج پر بلاشبہ یہ عمدہ کتاب ہے امید ہے ہر حلقے میں
کیا جائے گا ۔

وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ اَعْلَمُ بِالْمُھْتَدِیْنَ ط



# ظہور

روحانیت ، عملیات اور تسخیرات کے موضوع پر بازار میں سینکڑوں کتابیں دستیاب ہیں ، مگر ایک آدھ کے سوا کسی میں بھی ان علوم کے بنیادی اصول ، قواعد اور شرائط کا تذکرہ نہیں ہوتا ، جس کی وجہ سے صد فیصد عملیات غلط ہو جاتے ہیں اور لوگوں کا ایمان خراب ہوتا ہے اس کتاب میں بہت سے روحانی عملیات ہیں مگر ان سے فائدہ اٹھانے کے لیئے جن بنیادی باتوں سے واقفیت ضروری ہے ان کا تذکرہ اختصار مگر جامعیت سے یہاں کررہا ہوں ۔ تاکہ کسی قسم کی دشواری کا سامنا نہ ہو ۔ اگر اس کے باوجود کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو کسی صاحب علم سے مشورہ کریں ۔ یا براہ راست مجھ سے ملیں ۔

## 1 ۔ قلم

سرکنڈے کا قلم سب سے عمدہ ہے اس کے علاوہ کتابت کی نب سے بھی قلم بنایا جاسکتا ہے ، فاؤنٹین پین ، بال پین ، مارکر وغیرہ بھی استعمال کرسکتے ہیں ، مگر قلم حلال رقم سے خریدیں دوسری بات یہ یاد رکھیں کہ سعد اعمال کے لئے قلم علیحدہ رکھیں اور نحس اعمال کے لیئے علیحدہ ۔

قلم استعمال کرنے سے پہلے اول تین مرتبہ "درود نور" (اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُورِ الْاَنْوَارِ وَ سِرِّ الْاَسْرَارِ وَ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ) پڑھ کر دم کریں ۔

## 2 ۔ زیارت

اس عاصی و فقیر کو اب تک تین مرتبہ حالت خواب میں زیارت الہیٰ کا شرف حاصل ہوا ہے ۔

خالق کائنات نے ہر مرتبہ یہی حکم دیا کہ قرآن کو جدید سے جدید انداز میں لوگوں

کو سمجھاؤ اور شفاء کے اسرار کو آشکار کرو ۔

علوم قرآن عطاء ہوا ۔ علم الاسماء بھی عطا ہوا

اس عاصی کو دو مرتبہ زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بھی شرف حالت خواب میں ہوا ہے ۔ جس میں ایک مرتبہ حضرت موسیٰ علیہ السلام و حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بھی نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ میں نے دیکھا!

سبحان اللہ مجھے اپنی قسمت پر بے حد ناز ہے کہ مجھے حکم الٰہیٰ اور تائید محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حاصل ہے ۔

## 3 ۔ وقت اور کام

حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ " کل امر مرہون با وقاتھا " یعنی ہر کام کے لئے ایک وقت مقرر کیا گیا ہے گویا خدائے علیم و بصیر کے مقرر کردہ وقت میں ہی کام کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوتا ہے ، سیارگان سے منسوب سعد و نحس ساعات کا نقشہ یہاں درج کررہا ہوں ۔ طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک ، پھر غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک کے اوقات کو 12 ، 12 گھنٹوں کے دو حصوں میں تقسیم کرلیں اور استفادہ اٹھائیں۔

## 4 ۔ غذائے سیارگان

قارئین کو علم ہونا چاہیئے کہ کچھ عملیات ایسے ہوتے ہیں جن میں سیارگان کے موافق کچھ غذا ، صدقہ و خیرات کرنی ہوتی ہے یا عامل کو استعمال کرنی ہوتی ہے ۔ اس کی تفصیل اس لئے درج کی جارہی ہے کہ کوئی چیز رہ نہ جائے اور عامل کو دشواری نہ ہو ۔

مشتری:

خالص شہد، مصری ، شکر ، زردہ ، میوہ ولائتی شیریں ، شیر برنج

شمس:

شیرنی ، برنج ، عطر ، شہد خالص ، کشمش ، پستہ ، ناشپاتی ، انگور ، آلو ، خوبانی ، دال چنا ، دال مسور ، گلاب

قمر:
شکر سفید ، دودھ ، چاول ، کیوڑہ ، مزنگ ، کیلا ، گندم ، تربوز ، شفتالو ، ناریل ، سیب

مریخ:
گوشت ، کباب ، ساگ ، سرسوں کا تیل ، روٹی خمیری ، مرچ سرخ ، مسور کی دال ، چقندر ، گاجر ، زرد آلو ، بوئے تندو تیز ، میوہ ترش

عطارد:
چار مغز ، پستہ سبز ، انگور ، انار ، پراٹھہ ، روٹی ، دال مونگ ، کٹھل ، آملہ ، بوئے خوشگوار ۔

زہرہ:
مغزیات ، دال چنا ، برنج شیر ، شہد خالص ، حلوائے لذیز ، عطر سہاگ ، انجیر ، انگور ، ککڑی سفید مولی ، جَو

زحل:
تل سیاہ ، بیگن ، آلو بخارا ، منقّٰہ ، جامن ، دال ماش ، ساگ ، بادنجان ، عطر گل ۔

## 5 - طریق نشست

عملیات و روحانیت میں نشست کے تین اصول مروج ہیں ۔

۱- طلب حاجات ، جذب قلوب ، بلندی مرتبہ ، انکشافات اسرار ، مستجاب الدعوات ، حصول علم و ادراک وغیرہ کے لئے ایسے بیٹھتے ہیں جیسے نماز میں ۔

۲- اعمال دفع سحر ، تسخیر امراء ، خواتین ، عشق و محبت ، دور کرنے وحشت ، حصول خوشی ، مقبولیت نزدیک حکام وغیرہ کے لئے ، مربع کی شکل میں ( یعنی آلتی پالتی مار کر ) بیٹھیں ۔

۳- تباہی دشمن ، خصومت ، طلاق ، تفرقہ ، تباہی شہر یا جگہ ، بانجھ کرنے ، جنگ و جدل وغیرہ کے اعمال میں اس طرح بیٹھیں جیسے عورتیں نماز میں بیٹھتی ہیں ۔

## 6 - سیاھی

سیاہی کئی طرح کی ہوتی ہے جو تعویذ لکھنے کے کام آتی ہے ۔ سعد اعمال یا نق
کے لئے سرخ ، سبز ، زعفرانی ، ارغوانی ، پیلی، گلابی ، زرد ، فیروزی ، بنفشی ، رُوپہلی
رنگ کی سیاہی استعمال کریں ، جب کہ نحس اعمال یا نقوش کے لئے نیلی ، سیاہ ، بھور
جامنی رنگ کی سیاہی استعمال کریں ۔

## 7 - حروف صفات

روحانیت اور عملیات میں ابجد کو تین صفات میں تقسیم کیا گیا ہے یعنی جلا
جمالی اور مشترک کی صورت میں ان کی تفصیل یہ ہے ۔

**جلالی:** ا ، ب ، ذ ، ش ، ط ، ف ، م ، و ، ہ

**جمالی:** ح ، خ ، د ، ر ، ع ، غ ، ل ، ن ، ی

**مشترک:** ت ، ث ، ج ، ز ، س ، ص ، ض ، ظ ، ق ، ک

## 8 - حروف اور منازل قمر

علمائے روحانیت و عملیات نے عربی حروف کو قمر کی اٹھائیس منزلوں پر تقسی
ہے ان کی بھی ضرورت ہوگی ۔ تفصیل ملاحظہ کریں ۔

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرطین | بطین | ثریا | دبران | هقعه | هنعه | ذراع | نثره |
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 |
| جبهة | زبره | صرفه | عوا | سماک | غفره | زبانه | اکلیل |
| ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| شوله | نعائم | بلده | ذابح | بلع | سعود | اخبیه | مقدم |
| ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض |
| 28 | | | | | | | |
| رشا | | | | | | | |
| غ | | | | | | | |

## 9 - حروف نورانی

عربی ابجد میں چودہ حروف نورانی ہیں اور قرآن کی 29 سورتوں کی ابتداء میں جو حروف مقطعات ہیں وہ بھی نورانی ہیں جن لوگوں پر چودہ حروف کے اسرار منکشف ہو جاتے ہیں وہ علم الدنی کے حامل ہو جاتے ہیں ۔

چودہ حروف نورانی یہ ہیں ۔ ا ، ح ، ر ، س ، ص ، ط ، ع ، ق ، ک ، ل ، م ، ن ، ہ ، ی

## 10 - حروف ظلمانی

ابجد عربی میں حروف ظلمانی بھی چودہ ہی ہیں اور ان کے بھی بے شمار اسرار ہیں ۔ تمام قرآن میں یہ حروف بھی کثرت سے آئے ہیں ان حروف سے بھی علم کی بہت سی شعاعیں پھوٹتی ہیں جن کی تفصیل پھر کسی جگہ دی جائے گی ۔

حروف ظلمانی یہ ہیں :۔ ب ، ت ، ث ، ج ، خ ، د ، ذ ، ز ، ش ، ض ، ظ ، غ ، ف ، و

## 11 - زکوۃ حروف تہجی

عملیات کی دنیا میں قواعد عربی کے 28 حروف تہجی مشہور ہیں علماء نے ہر حرف سے ایک موکل منسوب کیا ہے ۔ اس لئے عامل کو چاہیئے کہ کسی اسم یا آیت کی زکوۃ سے پہلے حروف تہجی کی زکوۃ ادا کرے ۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے زکوۃ کے گیارہ طریقے ہیں لیکن دو طریقے زیادہ مشہور ہیں یعنی زکوۃ اکبر اور زکوۃ اصغر ۔ حروف تہجی کی زکوۃ اصغر کا طریقہ یہ ہے کہ ایک نشست میں ایک حرف کی زکوۃ کے لئے 5995 مرتبہ اس حرف کو با مؤکل پڑھیں اور زکوۃ اکبر کے لئے ایک حروف کو 28 دن تک ہر روز 5995 ( پانچ ہزار نو سو پچانوے ) مرتبہ پڑھیں ۔ نقشہ ذیل سے ملاحظہ کریں ۔

## حروف اور منازل قمری اور مؤکلات

| 9 | 8 | 7 | 6 | 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طر[illegible]<br>[illegible]<br>اسا[illegible] | نثرہ<br>ح<br>تنکفیل | ذراع<br>ز<br>شرفائیل | ھنعہ<br>و<br>رفتمائیل | ھقعہ<br>ہ<br>دورائیل | دبران<br>د<br>دردائیل | ثریا<br>ج<br>کلطائیل | بطین<br>ب<br>جبرائیل | شرطین<br>ا<br>اسرافیل |
| [illegible] | 17<br>اکلیل<br>ف<br>سرحمائیل | 16<br>زبانہ<br>ع<br>لومائیل | 15<br>غفرہ<br>س<br>ھمواکیل | 14<br>سماک<br>ن<br>حولائیل | 13<br>عوا<br>م<br>رومائیل | 12<br>صرفہ<br>ل<br>طاطائیل | 11<br>زبرہ<br>ک<br>حروزائیل | 10<br>جبہۃ<br>ی<br>سرکتیائیل |
| [illegible] | 26<br>مقدم<br>ض<br>طططکائیل | 25<br>اخبیہ<br>ذ<br>اھرائیل | 24<br>سعود<br>خ<br>مہکائیل | 23<br>بلع<br>ث<br>میکائیل | 22<br>ذابح<br>ت<br>عذرائیل | 21<br>بلدہ<br>ش<br>ہمرائیل | 20<br>نعائم<br>ر<br>امواکیل | 19<br>شولہ<br>ق<br>عطرائیل |
| | | | | | | | | 28<br>رشا<br>غ<br>لوخائیل |

طریقہ:

جس حرف کی ذکوۃ دینی ہو اس حرف کو اس وقت ادا کریں جب قمر ا

میں ہو ۔ مثلاً حرف الف کا موکل اسرافیل ہے تو زکوۃ کے لئے یوں پڑھیں ۔

اجب یا اسرافیل بحق یا الف     علی ھذا القیاس

## 12 ۔ تعویذ لکھنے کے اصول

۱۔ عامل غسل کر کے پاک صاف ہو ، باوضو ہو خوشبو لگائے ۔

۲۔ تعویذ کا خاکہ اور دیواریں تیار کریں ۔ قولہ ، الحق ، ولہ ، الملک سے اوپر بسم اللہ لکھیں پھر چاروں موکل جبرائیل ، عذرائیل ، میکائیل ، اسرافیل لکھیں ۔ دائیں طرف کھٰیٰعٓصٓ اوپر الٓمٓصٓ ، بائیں طرف حٰمٓعٓسٓقٓ ، اور نیچے طٰسٓ لکھے ۔ پھر چاروں خدام شمکائیل ، شقفضیائیل ، لوبیائیل ، فقطشائیل لکھیں ۔

۳۔ بیماری ، سحر یا علاج کے لئے تعویذ لکھنا ہو تو خوش و خرمی سے لکھیں ۔

۴۔ اگر مرد عورت سے دوستی کا خواہاں ہو تو مرد کا نام پہلے لکھیں ۔ علی ھذا القیاس

۵۔ پاخانہ یا ناپاک جگہ پر جاتے وقت تعویذ اتار دینا افضل ہے ورنہ اوپر غلاف ہو یا موم جامہ ہو ۔

۶۔ جس تعویذ یا عمل میں خدا کا نام نہ ہو اسے نہ لکھے اور نہ ہی پڑھے ۔ اگر حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت ہو تو مضائقہ نہیں ۔

۷۔ ہر وہ عزیمت پڑھنا جائز ہے جس میں دیوی ، دیوتاؤں یا پری وغیرہ کا نام نہ ہو ۔

۸۔ کسی پر سحر یا سفلی عمل ہرگز نہ کریں ۔

۹۔ عمل یا تعویذ کا ہدیہ لینا جائز ہے ۔ حدیث سے ثابت ہے ۔

۱۰۔ اگر کسی نے عامل سے کام نہ کروایا ہو یا ہدیہ نہ دیا ہو تو حسب توفیق خیرات کردے ۔

۱۱۔ تعویذ لکھتے وقت کسی سے بات نہ کریں تنہا مقام پر بیٹھیں ۔

## فوائد نقوش:

۱۔ عمل حب اور تمام سعد اعمال میں نقوش کے لئے مربع، مسدس، ثمن، مع
اثنا عشر استعمال میں لائیں۔

۲۔ عمل بغض اور تمام نحس اعمال میں مثلث، مخمس، مسبع، مستع، احد
استعمال میں لائیں۔

## 13 - شعور اور لاشعور

شعور انسان کی حالت بیداری میں کام کرتا ہے، اس پر زمان و مکان کا تسلط
ہے جب کہ لاشعور حالت خواب میں یا حالت نماز میں (اگر صحیح معنوں میں نمازی ہو
کام کرتا ہے اس پر زمان و مکان کی قید نہیں ہوتی۔ ان باتوں کا تذکرہ قرآن مجید میں
کیا گیا ہے صرف سمجھنے والے ذہن کی ضرورت ہے۔

## 14 - قوت خیال

انسان دنیا میں نیک و بد جو بھی کام کرتا ہے وہ قوت خیال کے ذریعے ہی کرتا
ثابت ہوا کہ انسان میں قوت خیال کا جوہر سب سے زیادہ ہے، خدائے بزرگ و برتر
خیالات کا میدان انسان کے لئے بہت وسیع کر دیا ہے تاکہ انسان چشم زدن میں کرو
مختلف منازل کی مسافت طے کر کے مقام اصل پر واپس آسکے۔ لیکن یاد رکھیئے۔
خیال کی کامیابی کا زینہ ........ قوت ارادی ہے قوت خیال کی طاقت بڑی پر تاثیر اور
الاثر ہے۔

## 15 - خواہشات سے انحراف

جو لوگ چاہتے ہیں کہ ان کے دل میں علم الہیٰ کا ظرف ہونے کی صلاحیت پیدا
تو چاہیئے کہ اللہ تعالی کے احکام و افعال کا احترام کرتے ہوئے اپنی خواہشات و لذات
کردیں جب یہ کیفیت ہو جائے گی تو قلب مطمئن ہوگا، سینہ فراخ ہوگا۔ چہرہ پُر نور

اور اللہ تعالیٰ خود علم سکھائے گا ۔ توحید قلب و دماغ میں راسخ ہو جائے گی اور دیدار الٰہی نصیب ہو گا ۔

## 16 - مشرکانہ عقائد

یہ وہ عقائد ہیں جن میں مردگان کی ارواح کو مشکل کشاء ، حاجت روا ، اور شفاعت کا ذریعہ سمجھا جاتا ہے ، حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا کہ جو لوگ اس عقیدے کو صحیح سمجھتے ہیں وہ کافر ہیں " اور وہ لوگ جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو کسی بھی چیز کے خالق نہیں بلکہ خود مخلوق ہیں مردہ ہیں زندہ نہیں اور یہ بھی نہیں جانتے کہ کب اٹھائے جائیں گے " ۔ ( القرآن )

" اللہ تم کو کبھی یہ حکم نہیں دے گا کہ تم فرشتوں اور پیغمبروں کو قابل نیاز مانو کیا مسلمان ہونے کے بعد وہ تمہیں کفر کا حکم دے گا ؟" ( القرآن )

ثابت ہوا کہ حاجت روا اور مشکل کشا صرف ذات واحد ہے جو زندہ ہے اور لایزال ہے ہر چیز اس کے حکم سے ہے اور تمام چیزوں پر اس کا علم محیط ہے ۔

## 17 - مجاہدہ

جب طالب کسی مرشد کامل کا دامن تھامتا ہے تو مرشد پہلے توبہ کرواتا ہے کیونکہ مجاہدے کی ابتداء توبہ سے ہوتی ہے قرآن میں ارشاد ہوا کہ

" والذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا وان اللہ لمع المحسنین " اور جس نے ہماری راہ میں مجاہدہ کیا تو ہم اس کو اپنی راہ دکھائیں گے اور بلاشبہ اللہ ان کے ساتھ ہے جو احسان کی راہ پر چلتے ہیں ۔ "

ایک جگہ اور ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

" یا ایھا الانسان انک کادح الیٰ ربک کدحا فملقیہ " اے انسان تجھے اپنے رب تک پہنچنے کی کوشش کرنی چاہیئے ، پوری طرح جان توڑ کوشش ، پھر تو اس سے جا ملے گا ۔ "

اسی وعدہ ربانی پر طالبان حق مجاہدہ کرتے ہیں اور مراد کو پہنچتے ہیں ۔

## 18- تزکیہ نفس

توبہ کے بعد نفس کی خرابی کی اصلاح بھی ضروری ہے نفس کی بڑی بڑی خرابیاں، سفاہت غرور، کینہ، ریاکاری، شہرت پسندی، بے وقوفی، بدتمیزی، چھچھوراپن، وغیرہ سے ہر ممکن طرح چھٹکارا حاصل کرنا چاہیئے اور نفس کی شرارتوں سے ہمت اور استقامت سے مقابلہ کرنا چاہیئے۔

## 19- ذکر لسانی

اس کتاب کے عملیات میں ذکر لسانی کا تذکرہ بھی ہے ذکر لسانیؔ کے ذیل میں نماز استغفار، استعانت، کلمات طیبہ، تسبیح اور تلاوت کلام مجید ہیں۔ ان اذکار کی مداومت ہر کسی پر لازم ہے۔ انہیں کسی حال میں ترک نہ کیا جائے۔ قرآن مجید کو ہمیشہ مسلسل اور ترتیب سے پڑھنا افضل ہے۔ کچھ لوگ چند سورتوں کو مخصوص کرکے روزانہ پڑھتے ہیں اور کلام الہیٰ کے دوسرے حصوں کو نظر انداز کردیتے ہیں یہ طریقہ ناجائز ہے اس سے بچیں

## 20- اللہ سے محبت

میں نے اکثر لوگوں کو دیکھا ہے کہ مصائب اور زندگیؔ میں مشکلات پیش آنے پر ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے خلاف شکوے و شکایتیں کرتے رہتے ہیں اور اس کی ربوبیت کو طرح طرح کے الزامات دیتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ اپنے کسی بندے کو مصائب میں مبتلا نہیں کرتا بلکہ مصائب کی وجہ خود اس کے مشرکانہ عقائد و اعمال ہوتے ہیں۔

یاد رکھیئے! محبت ایک جاودانی ہستی ہے لہذا جاودانی ہستی بننے کے لئے اللہ کی طرف رجوع اور رغبت ضروری ہے تاکہ اللہ بھی متوجہ ہو اور اپنا دوست بنالے اور بندے سے ہمکلام ہو اور صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق دے۔ اپنے قلب و دماغ کا میلان اسی مقدس ہستی کی طرف کریں اور اپنے نفس سے بچیں۔ یاد رکھیئے ایمان داروں کے قلب کو اطمینان و سکون اور توانائی صرف ذکر الہیٰ سے حاصل ہوتی ہے۔

## 21 ۔ انشراح صدر

جب نور سینے میں قرار پکڑتا ہے اور طالب نور پر قائم ہوجاتا ہے تو مشاہدے کا دروازہ کھل جاتا ہے یعنی شرح صدر ہوتا ہے مردہ دلی دور ہو جاتی ہے اسمائے حسنیٰ متجلی ہوتے ہیں اور عالم ملکوت منکشف ہو جاتا ہے ۔ پھر نور بصیرت کی روشنی میں صفات ربانی کا ظہور ہوتا ہے اور بے شمار عجائبات قدرت مشکوف و مشہود ہوتے ہیں اور شان کبریائی کی عظمت و جلالت نظر آتی ہے قرب الہیٰ نصیب ہوتا ہے اس کے بعد الہامات و انوار اور تجلیات و فیضان کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ عرش سے قلب تک قائم ہوجاتا ہے اور اس وقت انسان پکار اٹھتا ہے ۔

" بے شک میری نماز و عبادت ، میرا جینا مرنا سب اللہ رب العلمین کے لئے ہے جس کا کوئی شریک نہیں " ۔

## 22 ۔ صبر و رضا

حصول نعمت الہیٰ کے لئے صبر و رضا اور عجز انکساری نہایت ضروری ہے۔ جو لوگ اوامر الہیٰ کی پوری طرح پیروی کرتے ہیں اور نواہی سے دور رہتے ہیں تو اللہ تعالیٰ انہیں مصائب سے محفوظ رکھتا ہے سکون قلب عطا کرتا ہے ۔ اسرار الہیٰ کا ظہور ہوتا ہے اور سینہ علم لدنی سے معمور و پرنور ہو جاتا ہے اور خدا اپنے بندے سے غائبانہ طور پر خطاب کرتا ہے ۔

## 23 ۔ اللہ کے حضور سوال

اگر اللہ تعالیٰ کے حضور سوال کرنا ہو تو ان چیزوں کا سوال کرو۔

1 ۔ گزشتہ گناہوں سے مغفرت طلب کرو ۔
2 ۔ مستقبل میں گناہوں سے بچنے کی توفیق مانگو ۔
3 ۔ اس سے طاعت و اطاعت کا التزام کرنے کی دعا کرو ۔

4- اوامر نواہی کی تعمیل کی توفیق مانگو -

5- مشیت الٰہی پر راضی رہنے کی توفیق مانگو

6- مصائب پر تحمل کی دعا کرو -

7- جائز اور حلال نعمتوں کی فراوانی کی دعا کرو

8- اس کی نعمتوں پر حمد و شکر کی توفیق مانگو -

9- سلامتی ایمان کے ساتھ موت کی درخواست کرو

10- حشر میں انبیاء ، صدیقین ، شہداء اور صالحین کی رفاقت کی دعا کرو۔

خیر و شر کی حقیقت و ماہیت کا علم تو عالم الغیب کو ہی ہے کسی اور کو نہیں
ہم انسانوں کو شیوہ تسلیم و رضا اختیار کرنا چاہیئے اور نفس امارہ کی الجھنوں سے نجات
کر کے رضائے الٰہی کو اپنا شعار بنانا چاہیئے -

## 24 - روحانی علاج

کلام الٰہی سے علاج کرنے یا کروانے کے لئے ضروری ہے کہ

1- عقیدہ خالص اور پختہ ہو

2- غفلت اور بے دلی سے دور رہے -

3- حرام سے پرہیز کرے

روحانی معالج میں درج ذیل تین اوصاف لازماً ہونے چاہئیں -

1- عالم ہو -

2 متقی ہو -

3 دیندار ہو -

کیونکہ نیک لوگوں کی زبان میں تاثیر ہوتی ہے اور دعا فوراً قبول ہوتی ہے -

## 25 - تصور

تصور کی دو قسمیں ظاہری اور پوشیدہ ہیں اسی طرح تصور کے دو مقام آ

دل ہیں ۔ لیکن جب تک تصور ظاہری نہ ہو تصور باطنی قائم نہیں ہو سکتا ۔

## 26- غصہ

میرا ذاتی تجربہ اور مشاہدہ ہے کہ وہ لوگ جو بات بات پر غصہ کرتے ہیں وہ روحانیت میں کامیاب نہیں ہو سکتے غصہ دراصل وہ چنگاری ہے جو انسانوں کے دلوں میں سلگائی جاتی ہے ۔ معلوم ہوا کہ یہ بھی ایک مرض ہے ، حدیث میں ہے کہ غصہ شیطان کی سنت ہے کیونکہ سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام پر شیطان نے ہی غصہ کیا ہے ۔ لہذا عاجزی کو اپنائیں اور عفو و درگزر سے کام لیں تاکہ کامیابی ہو ۔ غصے کا علاج حدیث شریف میں تین طرح سے بتایا گیا ہے ۔

اول :-

غصے کے وقت پانی پی لے اور ٹھنڈے پانی سے وضو کرے ۔

دوم :-

غصے کے وقت اگر آدمی کھڑا ہے تو بیٹھ جائے ۔ بیٹھا ہے تو لیٹ جائے یا اسی طرح پوزیشن تبدیل کرلے ۔

سوم :-

غصے کے وقت اللہ تعالیٰ کو یاد کرلے اور اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے ۔

## 27- خواب

خواب بھی ہماری زندگی کا اہم حصہ ہے اس کی اہمیت اور افادیت قرآن مجید سے بھی ثابت ہے اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی ۔ لہذا جن لوگوں کا ظاہر و باطن تصنع سے پاک ہوتا ہے خدا انہیں پیش بینی کی قوت عطا کرتا ہے

قرآن حکیم سے انبیاء علیہ السلام کے خواب اور تاریخ سے اولیاء اللہ کے خواب ثابت ہیں ، لہذا جب بھی خواب دیکھیں تو ہر کسی سے چرچا نہ کریں بلکہ کسی سچے عالم سے

اپنا خواب بیان کر کے تعبیر حاصل کریں۔

رات کو سونے سے قبل سورہ فاتحہ، کلمہ شہادت اور درود شریف کثرت سے پڑھا کریں القائی کیفیت آپ میں بھی پیدا ہو جائے گی۔

## 28- نیند اور ہم

قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے کہ "تمہارے لیئے رات کو مقرر کیا تاکہ تم آرام کرو اور تمام دن کی تھکن جاتی رہے اور تندرستی قائم رہے اور حق تعالیٰ کی عبادت میں مشغول رہ سکو"۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کی والدہ نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو نصیحت کی کہ "اے لڑکے تو زیادہ نہ سویا کر کیونکہ زیادہ سونا قیامت میں مفلس کر کے اٹھانے کا سبب ہوگا"۔

عام طور سے سونے کے چار طریقے ہیں۔

(1) چت لیٹ کر:- یہ طریقہ انبیاء علیہم السلام کا ہے۔

(2) داہنی کروٹ:- یہ طریقہ اولیاء اللہ کا ہے۔

(3) بائیں کروٹ:- یہ طریقہ اہل غنا اور دین داروں کا ہے۔

(4) اوندھا لیٹنا:- یہ طریقہ شیطان کا ہے۔

اس سے نیند کی اہمیت اور فائدوں کا اندازہ کریں اور عمل کریں۔

## 29- انبیاء علیہ السلام کا انداز فکر

اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کی ہدایت کے لئے تخلیق کائنات کے بعد سے لے کر اب تک ایک لاکھ چوبیس ہزار 1,24,000 پیغمبر بھیجے جنہوں نے انسانوں کو ہدایت دی اور نوع انسانی کو شعوری اور لاشعوری طور پر ترغیب دی کہ وہ اپنا ہر کام اللہ کے لئے کریں اور تمام انبیاء خود بھی ہر کام ارادتاً اور طبعاً اللہ ہی کے لئے کرتے تھے لہذا تمام قارئین اسی انداز فکر کو اپنائیں تو کامیابی نصیب ہوگی۔

## 30۔ مسواک

میرے عملیات سے وہی لوگ صحیح معنوں میں فیض حاصل کرسکتے ہیں جو مسواک پنجگانہ کرتے ہوں اس سے منہ صاف رہتا ہے، منہ سے خوشبو آتی ہے چہرہ اور نگاہ روشن ہوتی ہے فصاحت بڑھتی ہے ۔ رب تعالیٰ خوش ہوتا ہے موت کے وقت کلمہ شہادت نصیب ہوتا ہے روزی میں اضافہ ہوتا ہے ۔ شیطان دور رہتا ہے ۔ قلب و دماغ کو قوت حاصل ہوتی ہے اس کے علاوہ بھی مسواک کے بے شمار فائدے ہیں ۔

## 31۔ نماز

نماز تمام برائیوں سے روک کر انسان کو آدمیت کی حدود میں داخل کردیتی ہے۔ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ الصلوۃ معراج المومنین ۔ ( نماز مومن کی معراج ہے ) ہر چیز کی کوئی نہ کوئی علامت ہوتی ہے اور ایمان کی خاص علامت نماز ہے ۔ لہذا جو لوگ خلوص دل سے نماز کے پابند نہ ہوں ان پر اعمال کے اسرار منکشف نہ ہوں گے وہ اس کتاب سے کوئی فائدہ نہیں اٹھاسکتے ۔ اس لئے نماز کی پابندی ضروری ہے ۔

## 32۔ صلوۃ التہجد

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ تہجد کی نماز ہے اور نصف شب گزرنے کے بعد پڑھی جاتی ہے اس نماز کی کم از کم دو رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعتیں ہیں ۔ اس نماز کا ذکر قرآن حکیم میں اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بھی ہے جس سے اس کی اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس نماز کو عموماً انبیاء اور نیک لوگ پڑھتے ہیں ۔ اس نماز کا پڑھنے والا اپنے خالق سے قریب تر ہو جاتا ہے ۔ اور گناہوں سے پاک ہو جاتا ہے ۔

## 33۔ سجدہ اور ٹیلی پیتھی

میرے تمام مضامین میں نماز کی اہمیت واضح ہوتی ہے اس لئے سجدے سے متعلق مزید کچھ معلومات دے رہا ہوں تاکہ روحانیت میں اکملیت کے لئے کوئی نقطہ نہ رہ جائے ۔

یہ تو سب ہی لوگ جانتے ہیں کہ کائنات میں موجود ہر چیز سے روشنیاں نکلتی ہیں۔ روشنیاں دو طرح کی ہوتی ہیں۔ ایک وہ جو ظاہراً نظر آئیں اور دوسری وہ جو ظاہراً نظر نہ آئیں مگر بہر حال روشنیاں ضرور خارج ہوتی ہیں۔

یہ بات بھی اکثر لوگوں کو معلوم ہے کہ روشنی کی ولاسٹی ایک لاکھ چھیاسی ہزار دو سو اکیاسی 1,86,2 81 میل فی سیکنڈ ہے اور زمین کے گرد ایک سیکنڈ میں آٹھ چکر لگا لیتی ہے۔ بالکل اسی طرح انسان کی پیشانی سے نکلنے والی روشنی کی رفتار بھی اتنی ہے اور جب آدمی حالت سجدہ میں ہوتا ہے تو اس کے خیالات کا دائرہ زمین میں جذب ہو جاتا ہے اور لاشعوری قوت بہت وسیع ہو کر خالق ارض و سماء سے براہ راست رابط ہو جاتی ہے۔ اور غیب کی دنیا نگاہوں میں ہوتی ہے۔ یہ رابطہ قائم ہونے کی وجہ یہ بھی ہے کہ پیشانی کے علاوہ ناک، ہاتھ، پیر، انگلیوں اور گھٹنوں سے بھی روشنیاں خارج ہوتی ہیں جو زمین میں جذب ہو جاتی ہیں۔ اب زمین چونکہ گھوم رہی ہے اس لئے خدا سے رابطہ اور بھی جلد قائم ہوجاتا ہے۔ بشرطیکہ نماز خشوع و خضوع سے پڑھی جائے۔

## 34 - استخارہ

استخارہ دراصل عربی زبان کا لفظ ہے اس کے معنیٰ نیکی کی توفیق مانگنا ہے یا کسی کام کے شروع کرنے سے پہلے ایک خاص طریقے سے اللہ سے مشورہ کیا جاتا ہے کسی بھی کام کے شروع کرنے سے پہلے استخارہ کرنا سنت ہے۔

## 35 - دعوات

یہ بات یاد رکھیں کہ بعض اوقات ایک ہی چلے میں کامیابی نہیں ہوتی۔ اس کی بے شمار وجوہات ہو سکتی ہیں۔ مثلاً جس حرف، آیت یا عمل کی دعوت آپ دے رہے ہیں اس کی تمام شرائط کا علم نہ ہو یا اس کا اِذن نہ ہو۔ یا ان کا سر حرف صاحب دعوت کے مطابق و موافق نہ ہو۔ وغیرہ وغیرہ۔

میرے بتائے ہوئے اعمال میں انشاء اللہ پہلے ہی چلے میں کامیابی ہوتی ہے۔ لیکن یاد رکھیئے کہ ایک عمل کی زیادہ مدت پانچ چلے بھی ہو سکتی ہے۔ پھر گوہر مقصود ہاتھ آ

ہے۔

## 36۔ عنصر معلوم کرنا

کسی نقش تعویذ یا لوح کا عنصر معلوم کرنا ہو تو اس نقش کے اعدادِ وفق کو چار پر تقسیم کر دیں۔ اگر تقسیم سے ایک بچے تو نقش آتشی ہے اسے آتشی چال سے پر کریں۔ اگر دو بچے تو نقش بادی ہے اگر تین بچے تو نقش آبی ہے اگر پورا پورا تقسیم ہو جائے تو یعنی کچھ نہ بچے تو نقش خاکی ہے۔

## 37۔ طالع معلوم کرنا

علمائے روحانیت نقوش کا طالع بھی نکالتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ نقش یا لوح کے اعداد وفق کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو طالع حمل ہو گا۔ دو ہو تو ثور، تین ہو تو جوزا، چار ہو تو سرطان، پانچ ہو تو اسد، چھ ہو تو سنبلہ، سات بچے تو میزان، آٹھ بچے تو عقرب، نو بچے تو قوس، دس بچے تو جدی، گیارہ بچے تو دلو اور اگر پورا پورا تقسیم ہو جائے یا بارہ بچے یعنی صفر بچے تو طالع حوت ہو گا۔

- سعد اعمال ان بروج کے طالع میں کریں۔

سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس

- نحس اعمال ان بروج کے طالع میں کریں۔

حمل، ثور، جوزا، جدی، دلو، حوت

## 38 - اعمال اور دن

ہر دن چند مخصوص اثرات کا حامل ہوتا ہے لہذا اس دن کے اثرات کے مطابق عمل کیا جائے تو اثر فوری ظاہر ہوتا ہے۔

اتوار:

تسخیر حکام، شرفاء، امراء، ترقی، تسخیر دشمن

پیر:

حصول رزق، حب و تسخیر، قضائے حاجات، علم اخبار غیب، گم شدہ کو معلوم

کرنا، شفائے امراض کے لئے۔

منگل:

غلبے کیلئے، علاج الامراض، خصومت، عداوت، نفاق۔

بدھ:

حصول علم، رہائی و آزادی، حصول دولت، بلندی مرتبہ، دفع ناراضگی، لڑکی کی جلد شادی، دفینہ، تسخیر حکام، زبان بندی، استعمال ادویہ، اتفاق۔

جمعرات:

حصول رفعت، حکمت، طلب حقوق، نکاح، ملاقات امیر الملک، حکام، وزراء، ترقی باغ، تعمیرات، سفر، ترقی و دولت کیلئے۔

جمعہ:

حُب، موافقت، تسخیر مستوارت۔

ہفتہ:

غرق کرنے، ہلاک کرنے، لڑائی کروانے، تباہی مکان، شہر یا جگہ، طلاق، نفاق، جدائی، زن و شوہر میں تفرقہ، سرگردانی، زبان بندی۔

## 39 - مؤکلات

مؤکل بنانے کے بہت سے قاعدے ہیں مگر یہاں چند ایک کا تذکرہ کیا جاتا ہے تاکہ قارئین نیل القرآن کو کوئی دشواری پیش نہ آئے۔

مؤکلات کئی قسم کے ہوتے ہیں مثلاً سفلی، علوی وغیرہ۔ مگر چند مشہور ہیں جن کے نام کے ساتھ یہ کلمات آتے ہیں۔

ایل۔ ہوش۔ یوش۔ طیش۔ لوش۔ موش۔ نوش۔ وغیرہ

@ حکمائے فلاسفہ کا اصول یہ ہے کہ کسی اسم یا نام کے جو اعداد حاصل ہوں ان میں

1440 اعداد کا اضافہ کردیتے ہیں۔ (فلکی درجات 360 ہیں اور عناصر چار ہیں اس لئے 360 ضرب 4 ، 1440 حاصل ہوا) پھر ایل کے 41 ، ہوش کے 311 ، یوش 316 ، طیش 319 ، لوش 336 ، موش کے 346 ، اور نوش کے 356 اعداد تفریق کرکے آگے کلمات ایل ، ہوش ، یوش ، وغیرہ لگادیتے ہیں تو مؤکل بن جاتا ہے۔

@ بعض علماء 380 اعداد کا اضافہ کرکے مؤکل بناتے ہیں۔

@ یونانی حکماء کسی نام یا اسم کے جو اعداد حاصل ہوتے ہیں اسی میں اس کو ضرب دیکر مؤکل بنالیتے ہیں۔

@ مشرق کے علماء کا طریقہ یہ ہے کہ کسی نام یا اسم کے جو اعداد حاصل ہوتے ہیں اس کا استنطاق۔ (یعنی عدد 3 کا استنطاق ج ہوگا) کرکے اس کا مؤکل بنالیتے ہیں میرے نزدیک بھی یہی طریقہ معتبر ہے۔

@ علمائے مغرب حروف استنطاق کو الٹ کر مؤکل بنالیتے ہیں۔

یاد رکھیئے ہر شخص اتنا وسیع النظر اور صاحب علم نہیں ہوتا کہ وہ مؤکلات کو جانچ سکے۔ لہذا کسی صاحب علم سے مشورہ لینا بہتر ہے۔

کسی عمل کے دوران جب تک مؤکلات کو آواز نہ دی جائے اور ان سے مدد طلب نہ کی جائے تو مخفی اسرار سے پردہ نہیں اٹھتا اور کام نہیں بنتا۔

## 40 - لیل و ہنار

اگر عمل رات کا ہو تو اس وقت کرے جب طالع ثور ، سرطان ، سنبلہ ، عقرب جدی یا حوت کا ہو۔ اگر عمل دن کا ہو تو اس وقت کرے جب طالع حمل ، جوزا ، اسد ، میزان ، قوس ، دلو میں سے کوئی ہو۔

## 41 - درود سرمدی

اس خاکسار نے کئی مرتبہ حالت خواب میں حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا۔ ایک مرتبہ دیکھا تو پوچھا کہ یا نبی آخر الزماں کونسا درود پڑھوں جو آپ کو بے حد

پسند آئے۔ تو زبان رسالت سے یہ درود اس گنہگار کو عطاء ہوا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ وَآلِ بَیْتِہٖ بَعْدُ وَمَافِیْ جَمِیْعَ الْقُرْآنِ حَرفاً حَرفاً وَ بَعدِ وَ نُوْرِہٖ جَمِیْعِ الْاَنْوَارِ وَسَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَسَیِّدِ الذَّاکِرِیْنَ یَاصَاحِبُ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ یَا صَاحِبُ الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ یَاصَاحِبِ الشَّفَاعَۃِ وَسَلَّمْ تَسْلِیماً کَثِیراً کَثِیراً ٥

## 42۔ حصار

آپ عمل جلالی کریں یا جمالی اپنی حفاظت کے لئے حصار ضرور کھینچ لیں۔ حصار کھینچنے کا طریقہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ٥ آلر ٥ آلم ٥ طٰسٓمٓ ٥ طٰسٓ ٥ کو سات مرتبہ پڑھیں اول و آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف اس کے بعد انگلی پر دم کر کے جہاں بیٹھیں اس کے ارد گرد دائرہ لگا دیں۔ اسی طرح ہاتھ پر دم کر کے جسم پر ہاتھ پھیر لیں۔

## 43۔ رجال الغیب

خالق کائنات نے فرشتوں کو نظام دنیا سے متعلق کر رکھا ہے۔ کسی کو ہوا پر کسی کو پانی پر کسی کو زراعت پر اسی طرح رجال الغیب (مردان غیب) کو اعمال روحانیت پر حکمران کیا ہے جو زمین کے گرد گھومتے ہیں۔ علماء نے ان کی تاریخیں بھی مقرر کی ہوئی ہیں۔ تمام معاملات مثلاً سفر، وظیفہ، مراقبہ، تحریر، تعویذات، یا کسی بھی نیک کام کی ابتداء کریں تو معلوم کریں کہ آج رجال الغیب کس طرف ہیں اگر رو برو ہوں تو ہر گز کام کی ابتدا نہ کریں ورنہ نقصان ہو گا۔

جس طرف رجال الغیب ہوں اس طرف رخ کر کے مندرجہ ذیل درود پڑھیں۔ اس کے بعد ذیل کی عزیمت پڑھیں۔

درود:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَهُمْ وَاَهْلِكْ عَدُوَّهُمْ ○ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## عزیمت:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَااَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَارِجَالُ الْغَيْبِ- اَغِيْثُوْنِيْ بِقُوَّةٍ اُنْظُرُوْنِيْ بِنَظَرٍ هُوَ اَجِيْبُوْنِيْ بِدَعْوَةٍ - اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَانُقَبَا يَانُجَبَا يَااَرْقَبَا يَابُدَلَاءَ- اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَااَوْتَادُ الْاَرْضِ اَوْتَادٌ اَرْبَعَةٌ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَاغَوْثَاهُ - اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَااِمَامَانِ يَاقُطُبِ يَافَرْدُ يَااُمَنَاءُ يَرَا غِيْثُوْا بِغَوْثَةٍ وَانْظُرُوْنِيْ بِنَظْرَةٍ وَّارْحَمُوْنِيْ وَحَصِّلُوْا مُرَادِيْ وَمَقْصُوْدِيْ وَتُوْا مَوْلَالِيْ حَوَآئِجِيْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○



اگر رجال الغیب کے معاملے میں کبھی غلطی ہوجائے اور مردان حق کی طرف سے سختی ظاہر ہو تو اس کیلئے صدقات و طلسمات درج کیئے جاتے ہیں تاکہ سختی دفع ہوکر سکون نصیب ہو۔

تواریخ: 1، 9، 16، 24 : نو قسم کے اجناس کو حسب توفیق اکٹھا کریں اور صدقہ کردیں اور مندرجہ تعویذ لکھ کر دیں کہ بازو پر باندھے سختی جاتی رہے گی۔

و ۹ اا ۹ ۹ ااا ەەەەە و

تواریخ: 2- 10- 17- 25 : آدھا کلو چنا بھگو کر صدقہ کردیں اور مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر سیدھے بازو پر باندھنے کو دیں۔

سا ب ی اااا م ەەە ر

تواریخ: 3- 11- 18- 26 : گیہوں اور چاول چار چار تولہ ملاکر صدقہ کردیں اور ذیل کا تعویذ استعمال کریں۔

سا ہ ی ج ااا ح

تواریخ: 4- 12- 19- 27 : پاؤ سیر گوشت کا صدقہ کردیں اور ذیل کا تعویذ استعمال کریں۔

سددد ەەەە ەەەەە ر

تواریخ: 5- 13- 20 : صدقہ پاؤ سیر دال اور مندرجہ ذیل تعویذ دائیں بازو پر باندھیں۔

ر ەەەەە ں اا ک ک ک ح

تواریخ: 6- 21- 28 : صدقہ آدھا سیر دال اور تعویذ بازو پر باندھنے کو دیں۔

سددددد ب ی ق اا ٥

تواریخ: 7- 14- 22- 29 : صدقہ گنا اور تعویذ مندرجہ ذیل کو لکھ کر سر پر

باندھیں ۔

ع ر ۱۱ ح ح ح ۱۱۱ ل ق ۱۱

تواریخ: 8 ۔ 14 ۔ 23 ۔ 30 : تھوڑی سی سبز گھاس گائے کو کھلادیں اور ذیل کا تعویذ لکھ کر پاس رکھنے کو دیں ۔

ع ح ح ۱۱ ح ا م ی م ق ۱۱ و

## رجعت عمل سے نجات

اگر کبھی کسی عمل کی رجعت ہو جائے یا آفات و مصائب نے گھیر رکھا ہو یا کافر کی شرارت ہو یا ستارے کی نحوست ہو یا سحر ہو یا کوئی اعصابی بیماری ہو تو اس عمل کو پڑھیں اگر مریض خود نہ پڑھ سکے تو کسی عامل سے پڑھوالیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ٥ یااللّٰہ یارحمٰن یارحِیْمُ یاناصِرُ یاعلیُّ یاعظِیْمُ یاجلیلُ یامُتَکَبِّرُ یامَالِکَ یَوْمِ الدِّین اِنِّیْ نَسْتَعِیْنُکَ اَحْفَظْنِیْ مِنْ نَحُوْسَتِ الزُّحَلُ وَالْمُشْتَرِیْ وَالْمَرِیْخُ وَالشَّمْسِ وَالزُّھَرَۃِ وَالْعطارِدُ وَالقمرِ وَالراسِ وَالذَّنبُ وَمِنْ بَرِیَعَتِ اَجْمَعِیْنُ وَمِنْ نَحُوْسَتِ جَمِیْعِ دَعْوَۃِ الْاَسْمَاءِ وَمِنْ اِخْتِلَافِ الْاَعْضَاء وَمِنْ نَحُوْسَتِ السَّحرِ وَمِنْ شَرِالْاَشْرَارُ وُمِنْ شَرِالْکُفارِ وَمِنْ شَر الشَّیَاطِیْنَ بِحَقِ آلٓمٓ آلٓمٓصٓ آلرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰسٓ صٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِ یااللّٰہ یَاحَمِیْدٌ یااَحَدٌ لَمْ یَلِدْ وَ لَمْ یُلِدْ وَلَمْ یَکُنْ لَہٗ کُفُوًا اَحَدُ ٥

پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ نام مع والدہ کے اعداد ابجد سے نکالیں اور اگر رجعت ہو تو اس اسم یا عمل کے اعداد لیں۔ سحر ہو تو سحر کے۔ کافر کی شرارت ہو تو اس کے۔ اعصاب کی خرابی ہو تو اس کے۔ گویا جس وجہ سے پریشانی ہو اس کے اعداد بھی شامل کرلیں۔ اور اس تعداد کے مطابق عشاء کی نماز کے بعد نو دن تک پڑھیں۔ اور پانی پر دم کرکے پلائیں۔ انشاء اللہ نفع ہوگا۔

# اوقات روز و شب

| | ساعات | ساعات | ساعات | ساعات | ساعات | ساعات | ساعات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| | 22 | 23 | 24 | ** | ** | ** | ** |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تعوذ

## خواص و اعمال

قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے کہ " تو جب آپؐ قرآن مجید پڑھنا چاہیں تو پہلے اعوذ
باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ لیا کریں " (سورہ النحل۔ آیت ۹۸)

اس سے پتہ چلا کہ انسان ہر امر میں خواہ دینی ہو یا دنیاوی وہ محتاج محض ہے ا
نہ تو کوئی نیکی کر سکتا ہے اور نہ ہی بدی سے بچنے کی اس میں قوت ہے۔ بدی سے بچنا اور
نیکی کی طرف راغب ہونا محض تائید الہیٰ پر موقوف ہے۔ نیکیاں بے شمار ہیں اور برے
کام بھی بے انتہا ہیں۔ پس انسان کو لازم ہے کہ جس وقت کوئی کام کرنے لگے تو پہلے اللہ
تعالیٰ سے پناہ چاہے تاکہ شیطان کے شر سے محفوظ رہے اور نیکی کی توفیق اس کو عطا ہو۔

اللہ تعالیٰ سے پناہ چاہنا بس یہی ہے کہ ہر کام کی ابتداء میں اعوذ باللہ من الشیطن
الرجیم ○ زبان سے کہے اور دل سے اسکی تصدیق کرے جب تک کہ انسان کو اپنا کمال
عجز و انکسار اور خداوند تعالیٰ کی عزت و عظمت دل نشیں نہ ہو گی ان کلمات کا صرف زبان
سے کہنا صحیح نہ ہو گا۔

تعوذ کی عبارتیں کئی طرح سے کلام الہیٰ اور احادیث سے سمجھی جاتی ہیں۔ بعض کا
قول ہے کہ تعوذ دعا ہے۔ بہرحال امام ابو حنیفہؒ اور امام شافعی کے نزدیک یہ عبارت معین
ہے " اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ○

تعوذ کے اہم خواص یہ ہیں

شیطان کے شر سے پناہ کیلئے ، مسحزوں سے بچنے کیلئے ، جاہلوں سے امن کیلئے بہت
مجرب ہے۔ تعوذ کے اعداد 1619 ۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| ۳۹۹ | ۴۱۳ | ۴۰۵ | ۴۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۶ | ۴۰۱ | ۴۰۰ | ۴۱۲ |
| ۴۰۴ | ۴۰۷ | ۴۱۱ | ۳۹۷ |
| ۴۱۰ | ۳۹۸ | ۴۰۳ | ۴۰۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |

درج بالا نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر ایک کی وجہ سے خانہ 13 میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع دلو ہو، ساعت عطارد ہو۔ دن بدھ، بخور میں لوبان جلائیں، دھات کے بجائے فیروزی رنگ کا کاغذ یا کپڑا استعمال کریں۔

جس شخص کے پاس درج بالا نقش تمام تر شرائط کے ساتھ بنا ہوگا وہ مسخروں سے بچا رہے گا۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

اگر کوئی شخص روزانہ صرف 19 (انیس) مرتبہ پڑھے تو وہ تمام دن شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

جاہلوں سے امن کیلئے ہر نماز کے بعد سترہ مرتبہ تعوذ پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ جاہلوں سے امن میں رہے گا۔

قارئین قرآنی سورتوں کے خواص سے قبل تعوذ کے خواص اور اعمال کا بیان بہت ضروری تھا جیسا کہ اس مضمون کے شروع میں ہی قرآنی ارشاد بیان ہوا ہے کہ کلام ربانی کی تلاوت سے پہلے تعوذ پڑھ لیا جائے۔ یہاں یہ دلچسپ حقیقت بھی قارئین کو بتادوں کہ

تعوذ کے عملیات آپ کو کسی کتاب میں نہیں ملیں گے۔ یہ خاص علم بھی میرے رب نے اپنے فضل سے مجھ پر منکشف کیا ہے۔ جو میں نے آپ کے استفادے کیلئے عام کردیا ہے تاکہ فیض بھی رہتی دنیا تک جاری رہے اور شیطان مردود روتا رہے۔

بلاشبہ اللہ نے اپنے بندوں میں جس پر چاہے اپنا علم نازل کرتا ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال

## تسمیہ

کلام الہیٰ میں ارشاد ہوتا ہے کہ " اے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم آپ پر جو قرآن نازل ہوا کرے گا وہ اپنے رب کا نام لے کر پڑھا کریں یعنی جب پڑھیں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھا کریں " (سورۃ العلق۔ آیت 1)

امام شافعی کا قول ہے کہ بسم اللہ ہر سورۃ کا جزو ہے اور خصوصاً سورہ فاتحہ کا۔

امام اعظم کا قول ہے کہ نہ کسی سورۃ کا جزو ہے نہ الحمد کا البتہ جزو قرآن یا آیات نمبر ۳۰ سورہ نمل ہے۔

حضرت عز سبحانہ وجل شانہ نے بسم اللہ میں تین نام ارشاد فرمائے ہیں۔ اول اللہ دوسرا رحمن تیسرا رحیم۔ یہ اس لئے کہ بندہ ہر کام خواہ دینی ہو یا دنیاوی ان ناموں سے شروع کرے۔ یہ تینوں اسمائے متبرکہ ہر کام کی درستگی پر دلالت کرتے ہیں۔ لفظ اللہ اسم ذات ہے ہرکام کے حصول پر۔ لفظ رحمن ذات باری تعالیٰ کے قیام پر اور لفظ رحیم اس کے فائدہ رسانی پر دال ہے۔ لہذ ان تینوں ناموں کو ایک ساتھ تعظیم دینے سے یہ مراد ہے کہ بندے کا ہر کام درست ہو اور برباد نہ ہو۔

فرمان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے کہ

" كُلُّ اَمرٍ ذِىْ بَالٍ لَمْ يَبْدَءْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَهُوَ اَقْطَعُ وَ اَبْتَرُ ٥ "

یعنی جو کام بسم اللہ سے شروع نہ ہو وہ کام نہ تو پورا ہوتا ہے اور نہ ہی پریشانی دور ہوتی ہے بلکہ ابتر ہو جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم کے حروف کل 19 ہیں جن میں پورا قرآن سمویا ہوا ہے۔

امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے کہ " جو کچھ قرآن مجید میں ہے وہ سورہ فاتحہ میں ہے اور جو سورہ فاتحہ میں ہے وہ بسم اللہ میں ہے اور جو بسم اللہ میں

ہے وہ بائے بسم اللہ میں ہے اور جو بائے بسم اللہ میں ہے وہ اس نقطہ میں ہے جو " ب
کے نیچے ہے اور میں وہی نقطہ ہوں جو " ب " کے نیچے ہے۔ "

حضرت امام جعفر صادق سے منقول ہے کہ " تمام علوم توریت ، زبور ، انجیل او
قرآن مجید میں مرقوم ہیں اور آخری کتاب چونکہ جامع جمیع مضامین کتب ماسبق ہوتی ہے اس
لئے سب مطالب اگلی کتابوں کے قرآن کریم میں جمع ہیں اور تمام مطالب قرآن کے سور
فاتحہ میں ہیں۔ اور حاصل مطلب سورہ فاتحہ کا بسم اللہ الرحمن الرحیم میں ہے اور خلاصہ بسم
اللہ کا صرف بائے بسم اللہ میں ہے کیونکہ حرف ب کے معنی اتصال اور معیت کے ہیں
اور غرض غائیت تمام علوم کی یہی ہے کہ بندے کو اتصال بالواجب و معیت باری تعالیٰ
حاصل ہو " ۔ پس ثمرہ و نتیجہ تمام علوم کا اس حرف سے سمجھا گیا ہے۔

تسمیہ کے اہم خواص یہ ہیں

" قضائے حاجات کے لئے۔ تسخیر قلوب کیلئے۔ حفاظت از آفات ۔ شیطانی اثرات
سے حفاظت۔ چوری سے حفاظت۔ اچانک موت سے حفاظت۔ ظالم پر غلبے کیلئے۔ حافظے کی
زیادتی کے لئے۔ حب کیلئے۔ حفاظت اولاد کیلئے۔ کھیتی کی حفاظت و برکت کیلئے۔ مہربانی
حکام کیلئے۔ درد سر کیلئے۔ قبولیت دعا کیلئے۔ ہیبت کیلئے۔ بخار وغیرہ کیلئے مجرب ہے " ۔

تسمیہ کے اعداد 786 ہیں۔ اسکا نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ |
| ۱۹۶ | ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ |
| ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ |
| ۱۹۱ | ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ |

نقش کی رفتار یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

جس وقت طالع برج سنبلہ کا ہو۔ ساعت عطارد کی ہو۔ دن بدھ ہو۔ بخور صندل کالیں اور دھات کے بجائے ہرن کی کھال پر اس نقش کو لکھیں۔

یہ نقش جسکے پاس ہوگا لوگ اس کے مطیع اور تابعدار ہوں گے۔ ہر قسم کی آفات سے حفاظت رہے گی، شیطانی اثرات غالب نہ ہو سکیں گے۔

قضائے حاجات کیلئے روزانہ بعد نماز فجر اول و آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف پڑھیں اور 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں پھر دعا مانگیں انشاء اللہ ہر مشکل آسان اور حاجت پوری ہوگی نہایت مجرب عمل ہے۔

اس نقش کو اگر گھر کے بڑے دروازے پر آویزاں کردیا جائے تو چور کبھی گھر میں داخل نہ ہوگا۔ انشاء اللہ

اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ لے تو کبھی اچانک موت واقع نہ ہوگی۔ انشاء اللہ

کسی ظالم کے سامنے 21 مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ ظالم کو مغلوب کردیں گے۔ نہایت سریع الاثر عمل ہے۔

اگر تین روز تک مسلسل طلوع آفتاب کے وقت بسم اللہ 786 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پیئے تو ذہن کھل جائے گا اور حافظہ قوی ہوجائے گا۔

اگر 786 مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے جس کو پلادیا جائے تو اس کو گہری محبت ہوجائے گی۔ ناجائز کاموں کے لئے استعمال نہ کریں۔

اگر بسم اللہ الرحمن الرحیم کو 36 مرتبہ کاغذ پر زعفران سے لکھ کر کھیت میں دفن کردیں تو کھیتی تمام آفات سے محفوظ رہے گی۔ اور برکت بہت ہوگی۔

کاغذ پر زعفران سے 57 مرتبہ بسم اللہ لکھیں پھر سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھ کر دم کریں پھر تعویز بناکر بازوائے راست پر باندہیں یا گلے میں ڈالیں تو حکام مہربان ہوجائیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

1

خواص و اعمال

# سورۃ الفاتحہ

اگر میں یہ کہوں کہ قرآن مجید اللہ کا نعمت خانہ ہے تو مبالغہ نہ ہوگا۔ لہذا میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اس نعمت خانے سے لو اور جس قدر چاہو لو۔ میرے نزدیک اس کتاب سے بڑھ کر کوئی کتاب معتبر اور متبرک نہیں ہے۔ لہذا میں آپ کو خواص اعمال سورۃ کے سلسلے میں سورہ فاتحہ کے خواص اعمال سے آگاہ کر رہا ہوں۔

قرآن کی سب سے افضل سورۃ سورۃ فاتحہ ہے۔ قرآن میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ارشاد ہے کہ "ہم نے تم کو سبع مثانی اور قرآن عظیم عطاء فرمایا ہے" حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ سبع مثانی اور قرآن عظیم سورہ فاتحہ ہے (صحیح بخاری)۔ ایسی سورۃ کسی نبی پر نازل نہیں ہوئی (حاکم) توراۃ اور انجیل میں سورہ فاتحہ جیسی کوئی سورۃ نازل نہیں ہوئی (ترمذی)۔ اس سے آپ اندازہ کرسکتے ہیں یہ سورۃ کتنی عظیم ہے۔ حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ پاک نے ایک سو چار کتابیں نازل کی ہیں اور ان تمام کے علوم کو تورات، انجیل اور زبور میں رکھ دیا گیا ہے۔ تورات، انجیل اور زبور کے علوم کو قرآن میں سمو دیا گیا ہے اور قرآن مجید کے علوم کو ام الکتاب (سورۃ الفاتحہ) میں رکھ دیا گیا ہے۔ انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا طبع یازدھم جلد 15 صفحہ 903 پر بھی یہ سورۃ درج ہے اس سے پتہ چلا کہ منکرین بھی اس کے اعجاز کے قائل ہیں۔

سورہ فاتحہ کے اہم خواص یہ ہیں کہ

اس کے ذریعے لوگوں کے دلوں میں رعب ڈالا جاسکتا ہے۔ حاجت براری کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ دفع درد سر، بخار اور بچھو کے کاٹے کے لئے اکسیر ہے۔ موت کے سوا ہر چیز کی دوا ہے۔ ہر مرض اور ہر کام کیلئے تیر بہدف ہے۔ حصول روزی میں مدد دیتی ہے اور ہر دعا قبول ہوتی ہے۔

اس سورہ کے اعداد 9466 ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے

| ۲۳۶۸ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۶ | ۲۳۵۹ | ۲۳۷۲ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۷۱ | ۲۳۷۰ | ۲۳۶۵ | ۲۳۶۰ |
| ۲۳۶۱ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۷ | ۲۳۷۴ |

نقش کی چال یہ ہے :-

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو اور ساعت عطارد کی ہو، د
بدھ کا ہو۔ یاد رکھیں بخور مصطگی، دھات کانسی یا ایلومینم میں سے جو آسانی سے مل جا
اس پر نقش لکھیں۔

مرض درد سر، بخار، ناسور گٹھیا وجع المفاصل اور مرگی ہو تو طریقہ یہ ہے کہ فجر کی
سنتوں اور فرض نماز کے درمیان اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں اور انگور کے عرق پر دم
کرکے مریض کو دیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

اوپر دیئے گئے نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر جو شخص اپنے پاس رکھے گا تمام
آفات و بلیات و مصائب سے محفوظ و مامون رہے گا۔ یہ میرے معمولات میں سے ہے۔

جو شخص شرف آفتاب میں تمام شرائط کے ساتھ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے
گا تو لوگوں کے قلوب میں اس کا رعب ہوگا اور اس کی عزوجاہ میں اضافہ ہوگا۔ خلقت
میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ مرادیں اور خواہشیں پوری ہوں گی۔

دو اشخاص کے درمیان صلح پیدا کرنے کے لئے بھی اکسیر ہے۔ آپ اس نقش کو
لکھ کر سات روز تک پستہ سبز پر دم کرکے دونوں اشخاص کو کھلائیں بہت موثر ہے نفاق
ختم ہوجائے گا۔

اگر سانپ یا بچھو نے کاٹا ہو تو چار مغز پر سورہ فاتحہ دم کرکے دیں اور مریض پر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ ٹھیک ہو جائے گا۔

دولت اور ترقی کے لئے بعد نماز عشاء 41 مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں اور نقش کو لکھ کر پاس رکھا کریں۔ انشاء اللہ دولت میں بہت اضافہ ہوگا۔

اگر حصول روزی کی ضرورت ہو تو بعد ہر نماز کے سورہ فاتحہ 3 بار پڑھا کریں اور اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو انشاء اللہ جلد کامیابی ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

محبت اور دوستی کے لئے بھی تیر بہدف ہے طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کو لکھ کر انار دانے کے رس میں دھولیں اور پھر دونوں کو پلادیں۔ ایک دوسرے کے محبوب، دوست اور گرویدہ ہو جائیں گے۔

اس سورۃ کے اتنے فوائد ہیں کہ کہاں تک قلم بند کروں۔ جیسا کہ پہلے ہی لکھ چکا ہوں کہ اس سے بہتر کوئی سورۃ نازل نہیں ہوئی۔ اس مضمون میں فکر رسا ذہن رکھنے والوں کے لئے بہت سے اشارے موجود ہیں۔ محنتی حضرات خاطر خواہ نفع اٹھا سکتے ہیں۔

بے شک اللہ رب العزت ہی بڑی حکمت والا ہے، ہم اس کے بندے حکمت و دانائی کیا جانیں مگر ہاں اس نے جو تھوڑا بہت علم و دانش اپنے فضل سے عطاء کیا ہے اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور لوگوں کو بھی ان راہوں سے آگاہ کرتے ہیں۔

الحمدللہ رب العلمین



بسم اللہ الرحمن الرحیم

2

## خواص واعمال

# سورۃ البقرہ

جو شخص سورۃ البقرہ کو پڑھے گا تو قیامت میں یہ سورۃ اس کی شفاعت کر
اس سورۃ کے بارے میں بیان ہے کہ جس گھر میں پڑھی جائے وہاں سے شیطان بھاگ
ہے اس کو پڑھنے سے برکت ہوتی ہے۔ ہر شئے کا سنام ہے اور قرآن مجید کا سنام
البقرہ ہے۔ جس نے سورہ بقرہ پڑھی، قیامت کے روز اسے تاج پہنایا جائے گا۔ (
شعب الایمان)

سورۃ البقرہ کے اہم خواص یہ ہیں۔

اس کے پڑھنے سے حافظے میں زیادتی ہوتی ہے۔ دل میں علم کا قرار ہوتا
معرفت حاصل ہوتی ہے۔ کشف علوم کیلئے بہترین ہے۔

علاج چیچک، پیٹ کے درد، استسقاء، رفع جادو و نظربد، آنکھوں کی سو
خونی بواسیر، سانپ، بچھو، پسو اور مچھروں کے کاٹے کا علاج، رفع بلغم، مرگی کے لے
اکسیر ہے، دشمن کو شرعاً ایذا پہنچانے کیلئے، باغ، درخت، کھیتی کو جمیع الآفات سے
کیلئے، تسخیر جن و انس، رفع غم، سفر میں پانی نہ ملنے، حاکم کو رعیت پر مہربان کر
لئے، خاوند کی ناراضگی دور کرنے کیلئے، حاکم کی خفگی کا علاج، شیطان سے محفوظ ر
بال بچوں اور مکان کی حفاظت، زیادتی رزق، دشمن کی ویرانی، برائے دفعیہ آفت
بھی مجرب ہے۔

یہ سورۃ ہر حاجت کے لئے خدا کی رحمت ہونے کا سبب، اصلاح قلب،
براری اور حصول مراد کیلئے لاثانی خزانہ و تحفہ ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۹۴٬۶۰۹ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۹۰۲ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۸۹۴ |
| ۲۳۶۹۰۷ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۹۰۶ |
| ۲۳۶۸۹۶ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۰۰ |
| ۲۳۶۹۰۴ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۹۰۹ |

یہ نقش آتشی چال سے پُر کیا ہوا ہے اور کسر 3 آنے کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کرتے ہوئے نقش پُر کیا گیا ہے۔ نقش کی چال یہ ہے :۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد کا ہو اور ساعت مریخ کی ہو۔ دن بدھ کا۔ یاد رکھیں بخور، دار چینی، دھات فولاد بہتر ہے ورنہ کاغذ یا کپڑا بہتر ہے۔

شرف مریخ میں کوئی شخص اگر مندرجہ بالا نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھے اور اپنے پاس رکھے تو اوپر درج کردہ تمام امور کے لئے بہتر اور مجرب پائے گا۔ یہ عمل میرے ذاتی تجربے کا نچوڑ ہے جو اس سے قبل کسی نے نہیں دیکھا ہوگا تمام حاجتیں پوری ہوجاتی ہیں۔

علم میں ترقی اور حافظے کی زیادتی اور کشف علوم کے لئے چاہیئے کہ اس سورۃ کو پورے کا پورا سرخ سیاہی سے لکھیں اور ایک سیر سرسوں کے تیل میں دھو کر کاغذ اسی میں رہنے دیں اور تیل کو سر پر مالش کریں اور تھوڑا بہت سالن وغیرہ میں ڈال کر بھی کھالیں انشاء اللہ حافظہ بہت قوی ہوجائے گا اور کچھ عرصے کے مستقل استعمال سے تمام علوم قلب پر وارد ہونے لگیں گے۔ مجرب المجرب عمل میں سے ایک ہے اس سورہ کی پہلی آیت الٓمٓ ० کو شرائط جلالی کے ساتھ 5041 مرتبہ پڑھ لینے سے زکوۃ اکبر ادا ہوجائے گی اور چھپی ہوئی باتوں کا علم ہوجایا کرے گا بہت پُرتاثیر نسخہ ہے۔

یہ تیل سانپ اور دیگر زہریلے جانوروں کے لئے بھی مفید ہے اور بواسیر کے لیے بہت مفید چیز ہے۔

درخت، باغ اور کھیتی کو جمیع الافآت سے بچانے کے لئے اس نقش کو دھات یا لوہے پر لکھ کر باغ، کھیت میں ایسی جگہ دفن کردیں جہاں آگ جلائی جاسکے تاکہ نقش کو حرارت پہنچتی رہے۔ انشاء اللہ آفات جمیع سے محفوظ رہے گا۔

اگر کوئی شخص راستہ بھول گیا ہو تو سورۃ البقرہ کی پانچویں آیت اولیک علیٰ سے ھم المفلحون تک بلاتعداد پڑھے انشاء اللہ منزل مقصود تک ضرور پہنچ جائے گا۔

اگر کسی بچے یا مکان پر حاسد کی نظر لگنے کا اندیشہ ہو تو سورہ بقرہ کی ساتویں آیت ختم اللہ سے عذاب عظیم تک سات بار دم کرکے بچے کو پلادیں اور لکھ کر مکان پر چپکادیں۔

جادو وغیرہ کے لئے آیت الکرسی صبح و شام تین تین بار پڑھ کر دم کیا ہوا پانی پینے سے انشاء اللہ جادو کا اثر باطل ہوجائے گا۔

جن و انس کے شر، شیطان اور چور وغیرہ سے محفوظ رہنے کے لئے سورہ بقرہ کی آخری دو آیتیں یعنی آیت نمبر 285 اور 286 امن الرسول تا علی القوم الکفرین تک پڑھا کریں اور اسے لکھ کر گھر کے دروازے پر لٹکادیں انشاء اللہ ان تمام کے شر سے حفاظت ہوگی اور محفوظ رہے گا۔

پیٹ کے درد، استسقاء اور آشوب چشم کے لئے طریقہ یہ ہے کہ جو دوائی بھی استعمال کریں اس پر سورۃ کو دم کرلیں اور پانی بھی دم کیا ہوا ہی استعمال کریں اور قدرت کے کاملہ کو ملاحظہ کریں۔

بلغم کے مریض بھی یہی طریقہ اپنائیں۔ بلاشبہ اللہ کے کلام میں شفا ہے۔

خاوند کی ناراضگی دور کرنے کے لئے اس نقش کو لکھ کر اسکے سرہانے رکھ دیں اور پھر دیکھیں خدا کی قدرت کس طرح ناراضگی دور کرتی ہے۔

اگر کسی کو مہربان کرنا یا اپنا گرویدہ بنانا ہو تو اس نقش کو دھوکر کباب بنائیں اور اس پر سورۃ کے پہلے رکوع کو دم کرکے کھلائیں، جس کو مہربان یا گرویدہ بنانا ہو وہ

...ساری عمر تابعدار رہے گا ایک مرتبہ یہ عمل بھی کر کے دیکھیں۔

ان اعمال کو بلااِذن کوئی صاحب نہ کریں۔

وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ط



دفن کریں اور حرارت پہنچائیں اور ساتھ ہی ساتھ بعد نماز عصر ایک مرتبہ سورہ آل عمران کی تلاوت بھی کریں انشاء اللہ جلد ہی گمشدہ چیز مل جائے گی۔ اگر کوئی بچہ یا انسان گم ہو گیا ہو وہ بھی گھر لوٹ آئے گا۔

ان اعمال کیلئے اجازت ضروری ہے۔ اجازت کا طریقہ شروع میں درج ہے۔

اگر ان اعمال کو سمجھنے میں کسی قسم کی دشواری کا سامنا ہو تو اہل علم حضرات سے مدد لیں یا براہ راست مجھ سے ملیں۔

اسرار کے ان خزائن کو میں آپ کے سامنے پیش کررہا ہوں اور امید کامل ہے کہ آپ لوگ اسے شرف قبولیت عطا فرمائیں گے۔

وَاللّٰہُ عِنْدَہٗ حُسْنُ الثَّوَابِ ۝



بسم اللہ الرحمن الرحیم

4

خواص و اعمال

# سورۃ النساء

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں سورۃ النساء کے خواص قارئین کیلئے پیش کررہا ہوں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں

ہر مرض کا علاج ممکن ہے۔ دشمن پر بحث میں غالب آنا۔ دولہا اور دلہن کی وجاہت اور صحت اعتقاد کے لئے مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۱۱۳۹۲۹۳ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۴۸۱۵ | ۲۸۴۸۲۹ | ۲۸۴۸۲۶ | ۲۸۴۸۲۳ |
| ۲۸۴۸۲۷ | ۲۸۴۸۳۲ | ۲۸۴۸۱۶ | ۲۸۴۸۲۸ |
| ۲۸۴۸۲۱ | ۲۸۴۸۲۴ | ۲۸۴۸۳۱ | ۲۸۴۸۱۷ |
| ۲۸۴۸۳۰ | ۲۸۴۸۱۸ | ۲۸۴۸۲۰ | ۲۸۴۸۲۵ |

نقش کی چال یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو اور ساعت قمر کی ہو۔ دن بدھ کا ہونا چاہیئے۔ بخور لوبان لیں چاندی بہتر ہے۔

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے سے پر کیا گیا ہے کسر 3 آرہا تھا جس کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ قارئین نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو شرف قمر میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور دشمنوں سے بحث کریں تو

انشاء اللہ غلبہ ہمیشہ حامل نقش کو ہی حاصل ہو گا۔

جب نکاح ہو تو دولہا اور دلہن کو زردہ شیریں پر اس سورۃ کو دم کر کے کھلائیں تو ان کی وجاہت میں اضافہ ہو گا اور دونوں شریعت کے مطابق اپنی ازدواجی زندگی گزاریں گے اور ان میں کوئی شرعی اختلاف نہ ہو گا اور اولاد ان کی صالح ہو گی۔ مجرب المجرب ہے۔

اگر کوئی شخص اس سورۃ کو پہلے دن ایک بار دوسرے دن بھی ایک بار تیسرے دن تین بار چوتھے دن نو بار پانچویں دن دو بار چھٹے دن نو بار اور ساتویں دن تین بار پڑھے۔ گویا سات دن کا عمل ہے اس طرح سے پڑھے ایک ایک حروف الگ الگ ہو اور اعتقاد کامل ہو اور صفائی اور دیگر شرائط کا پابند ہو تو اس کو خدا کی طرف سے ایسی صلاحیت ملے گی کہ ہر مرض کا علاج دم سے اور ہاتھ پھیر کر کر سکے گا۔ یہ عمل تجربات خاص میں سے ہے جو لوگ کرنا چاہتے ہیں خصوصی اجازت مجھ سے لیں۔

اگر کسی مریض کو کینسر یا ٹی بی ہو تو اس کو چاہیے کہ سورۃ النساء کی بتیسویں آیت وسئلو اللہ سے شیٔ علیما ٥ تک شمالاً جنوباً (یعنی رخ شمال کی طرف ہو اور پشت جنوب کی طرف) بیٹھ کر تین سو مرتبہ پڑھے گا انشاء اللہ امراض سے نجات ملے گی۔

اگر میاں بیوی میں ناراضگی ہو تو سورۃ النساء کے پہلے دو رکوع کو 7 بار پڑھ کر شکر سفید پر دم کر کے چائے یا کسی مشروب یا کسی میٹھی چیز میں ملا کر کھلائیں ان کے درمیان ناراضگی اللہ کے فضل و کرم سے دور ہو جائے گی۔

کوئی بھی مرض ہو سورۃ النساء کو تین بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلادیں۔ انشاء اللہ شفاء کاملہ و عاجلہ نصیب ہو گی۔

دو دلوں میں محبت کے جذبے کو فروغ دینے کے لئے سورۃ النساء کو دم کر کے گلاب پر سنگھائیں، ایک دوسرے کے لئے بے قرار رہیں گے۔

قرآنی سورتوں کے اتنے خواص ہیں کہ ان کو سب کا سب قلمبند بھی نہیں کیا جاسکتا اور نہ ہی ان کے اسرار کو کوئی شخص مکمل طرح سے ظاہر کر سکتا ہے لہذا تھوڑے لکھے کو ہی بہت جانیں اور کلام الٰہی پر خود بھی غور کریں اور دیکھیں کہ آپ پر کون کون سے راز آشکار ہوتے ہیں۔

بے شک اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں جس پر چاہے بھید کی بات ظاہر کر دیتا ہے۔
وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیلاً ○



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

5

## خواص و اعمال

## سورۃ المائدہ

جیسا کہ آپ کو پتہ ہے کہ قرآن حکیم منبع علوم ہے اور ستر ہزار علوم ک
اسی قرآن کریم میں ایک سورۃ ، سورۃ المائدہ بھی ہے ، یہاں اسی سورۃ کے
اعمال کو درج کر رہا ہوں۔ امید ہے آپ استفادہ حاصل کریں گے۔اس سورۃ کے
یہ ہیں۔

بیمار کی صحت کیلئے۔ حرام اور شراب خوری سے نفرت کیلئے۔ عداوت
جھوٹ کی عادت چھڑانے کیلئے۔ حب کیلئے۔ وسعت رزق ، برائے برکت مال ا
دعا کیلئے اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۸۴۸۵۴۶ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۳۶ | ۲۱۲۱۳۹ | ۲۱۲۱۴۲ | ۲۱۲۱۲۹ |
| ۲۱۴۱ | ۲۱۲۱۳۰ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۴۰ |
| ۲۱۳۱ | ۲۱۲۱۴۴ | ۲۱۲۱۳۷ | ۲۱۲۱۳۴ |
| ۲۱۳۸ | ۲۱۲۱۳۳ | ۲۱۲۱۳۲ | ۲۱۲۱۴۳ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع ثور کا ہو ، ساعت مشتری کی ہو
کا ہو بہتر ہے (یاد رکھیئے مربع نقوش کے لئے بدھ ہی کا دن بہتر ہے) بخور صن
عود یا عنبر جو آسانی سے مل جائے وہی لیں نقش کے لئے کاغذ اور کپڑا دونو

ہیں۔

اگر اس نقش کو لکھ کر کسی مشروب میں دھو کر کسی کو پلادیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس سے محبت ہو جائے گی اور ہمیشہ قائم رہے گی۔

اگر عداوت کے لئے چاہیئے تو اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ نیلے کاغذ پر لکھ کر دشمن کے راستے میں ڈال دیں یا جن لوگوں کے درمیان نفرت اور تفرقہ ڈلوانا ہو تو ان کو یہ نقش دھو کر پلادیں تو ان میں ہمیشہ عداوت رہے گی۔

اگر اس نقش کو اوج مشتری یا شرف مشتری میں جبکہ طالع حمل کا ہو اور ساعت بھی مشتری کی ہو لکھ کر کوئی شخص اپنے پاس رکھ لے اور آٹھ دن تک ایک مرتبہ ظہر کی نماز کے بعد اس سورۃ کی تلاوت کرلے تو اس شخص کو کبھی رزق کیلئے پریشانی نہ رہے گی۔ مال میں اتنی برکت ہوگی کہ اس کا گمان بھی اسے نہ رہا ہوگا۔ یہ ایسا تیر بہدف اور آزمودہ نسخہ ہے جو آپ کو کوئی بھی نہیں بتائے گا۔

اس نقش کو اپنے پاس لکھ کر رکھ لیں اور جو دعا مانگیں وہ قبول ہوگی لیکن یاد رکھیئے دعا مانگنے سے پہلے اور بعد میں درود شریف ضرور پڑھ لیں۔

اگر کوئی شخص یا بچہ جھوٹ بولنے کا عادی ہو اور اس فعل سے باز نہ آتا ہو تو اس کے گلے میں یہ نقش ڈال دیں انشاء اللہ وہ اس فعل سے باز آجائے گا۔

وضو اور نماز میں وسوسے سے بچنے کیلئے سورۃ المائدہ کی تلاوت اس طرح سے کریں تو انشاء اللہ وسوسہ جاتا رہے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ پہلے دن آٹھ مرتبہ دوسرے دن چار مرتبہ تیسرے دن پھر آٹھ مرتبہ چوتھے دن پانچ مرتبہ اور چھٹے دن چھ مرتبہ تلاوت کریں۔ کوشش کریں کہ نمازوں کے بعد ہی تلاوت کریں کسی نماز کے بعد ایک مرتبہ ، کسی کے بعد دو مرتبہ انشاء اللہ ساتویں دن سے کبھی وسوسہ نہیں ہوگا۔

اگر کوئی شخص حرام خوری کا عادی ہو اور اس سے نجات چاہتا ہو تو اسے چاہیئے کہ سورۃ المائدہ کے درج بالا نقش کو لکھ کر جیب میں رکھے اور روزانہ عشاء کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت کرلے تو انشاء اللہ چالیس دن گزرنے کے بعد وہ حرام خوری سے باز آجائے گا اور آئندہ ایسی غلطی نہیں کرے گا۔

شراب خوری سے نجات کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کو پانی میں دھوکر
یہ نقش زعفران سے نئی چینی کی طشتری پر لکھیں اور دھوکر پلائیں۔ انشاء اللہ یہ
چھوٹ جائے گی۔
رزق میں برکت کیلئے " خیر الرازقین " کا کھلا ورد غنی کردیتا ہے۔ اور کبھی
پریشانی لاحق نہیں ہوتی -
اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ پر غیب سے قدرت کی نوازشیں ہوتی رہیں تو پھر آپ
م الغیوب " لاتعداد مرتبہ چلتے پھرتے ، اٹھتے بیٹھتے پڑھا کریں اور دیکھیں کہ قدرت
سرار کس طرح آپ پر منکشف ہوتے ہیں۔ یہ دونوں اسمائے الہٰی اس سورۃ کے ہیں
لئے ان کا تذکرہ بھی کردیا ہے تاکہ آپ زیادہ سے زیادہ استفادہ کرسکیں۔

اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُقْسِطِیْنَ ۝



6

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال

# سورۃ الانعام

قرآن مجید میں یوں تو ایک سو چودہ سورتیں ہیں مگر سورۃ الانعام کی اہمیت ہی کچھ اور ہے اس کا اندازہ ہمیں مستدرک کی اس حدیث سے ہوتا ہے۔ جس کے مطابق یہ سورۃ اتری تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تسبیح پڑھی اور فرمایا اس قدر فرشتے اس کے نزول کے وقت اس کے ساتھ تھے کہ آسمان کے کنارے بھر گئے تھے۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

ذات الجنب کے علاج کے لئے۔ دانتوں کے درد کے دفع کے لئے۔ دفع تشنگی کے لئے۔ برائے دفع رنج و اندیشہ جان کے لئے۔ مچھر، پسو کے دفع کے لئے۔ فراخئ رزق کے لئے بھی مفید ہے۔ درختوں پر پھل زیادہ آنے کے لئے بھی آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۹۳۵۳۲۹ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۳۸۳۲ | ۲۳۳۸۳۵ | ۲۳۳۸۳۸ | ۲۳۳۸۲۴ |
| ۲۳۳۸۳۷ | ۲۳۳۸۲۵ | ۲۳۳۸۳۱ | ۲۳۳۸۳۶ |
| ۲۳۳۸۲۶ | ۲۳۳۸۴۰ | ۲۳۳۸۳۳ | ۲۳۳۸۳۰ |
| ۲۳۳۸۳۴ | ۲۳۳۸۲۹ | ۲۳۳۸۲۷ | ۲۳۳۸۳۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر 3 آرہی تھی لہذا خانہ پنجم میں

ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ کر لیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو۔ ساعت زہرہ کی ہو۔ دن بدھ کا ہو. بخور زعفران یا صندل سفید یا مشک جو بھی مل جائے۔ موافق ہے اگر عمل خیر کے لئے نقش چاہیئے تو ہرن کی کھال پر لکھیں اور عمل شر کے لئے نقش چاہیئے تو انسانی ہڈی یا گدھے کی کھال پر لکھیئے۔

ذات الجنب یہ ایک مرض ہے جسے پہلو کا درد (PLEURISY) بھی کہتے ہیں اس مرض میں پھیپھڑے کے غلاف میں ورم آجاتا ہے۔ اس کے علاج کے لئے مندرجہ بالا نقش کو تمام شرائط کے ساتھ رکھ کر پہلو پر باندھیں اور جو دوائی بھی استعمال کریں تو انشاء اللہ اس مرض سے نجات مل جائے گی۔

دانتوں کے تکلیف دہ اور لاعلاج درد کے لئے بھی اس سورۃ کو دم کر کے مریض کو پلادیں تو انشاء اللہ دانت کی تکلیف دور ہو جائے گی۔

دفع تشنگی کے لئے روزانہ ایک مرتبہ سورۃ الانعام کی تلاوت کریں اور اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

دفع ریح کے لئے اس نقش کو لکھ کر پانی میں دھولیں اور مریض کو پلادیں اور ساتھ ہی کچھ پانی سے ہاتھ گیلا کر کے پیٹ پر پھیر دیں تو تکلیف جاتی رہے گی۔

اگر کسی کو جان کا اندیشہ ہو تو وہ اس نقش کو ہرن کی کھال پر لکھ کر ضرور اپنے پاس رکھے اور 31 دن تک برابر بلاناغہ بعد نماز عصر اس سورۃ کی تلاوت کرے تو ہمیشہ امن و امان میں رہے گا۔

مچھر و پسو وغیرہ کے دفع کے لئے سورۃ الانعام کی 44-45 آیت فلما نسوا سے رب العلمین " تک پڑھ کر کسی دوائی پر دم کر کے گھر میں چھڑک دیں یہ عمل کم سے کم چار دن تک کریں تو انشاء اللہ نجات مل جائے گی۔

فراخیٔ رزق کے لئے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور سورۃ الانعام کی تلاوت مندرجہ ذیل ترتیب سے کریں۔ پہلے دن نو مرتبہ دوسرے دن تین مرتبہ تیسرے

دن پانچ مرتبہ چوتھے دن پھر تین مرتبہ پانچویں دن دو مرتبہ اور چھٹے دن پھر نو مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل کل چھ دن کا ہے اس کے بعد انشاء اللہ رزق کے ایسے ذرائع پیدا ہوں گے کہ آپ حیران رہ جائیں گے اور رزق کی تنگی کبھی نہیں ہوگی۔ تجربہ شرط ہے۔ مجرب المجرب عمل میں سے ہے میری ذاتی اجازت کے بغیر کوئی صاحب نہ کریں۔

روحانی صلاحیت بڑھانے اور انتقال افکار کی قوت پیدا کرنے کے لئے " یاخالق السموت والارض " کا ورد کیا کریں۔ نقش بالا کو بھی پاس رکھیں تو جلد ہی صلاحیت ترقی کرجائے گی اور بے شمار فوائد حاصل ہوں گے۔

ہر مرض سے نجات کے لئے " یالطیف " کا 129 مرتبہ ورد بعد ہر نماز عصر بہت ہی مفید ہے۔ یہ میرے معمولات میں سے ہے آپ بھی اپنایئے

علم کے بحر بیکراں میں ہر شخص صرف غوطہ لگاکر نہایت معمولی سا علم حاصل کرسکتا ہے اور اسی پر اسکی قامت کا انحصار ہوتا ہے۔

ذٰلِکَ ھُدَی اللہِ یَھْدِیْ بِہٖ مَنْ یَّشَاءُ مِنْ عِبَادِہٖ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

7

## خواص و اعمال ◄ سورۃ الاعراف

یوں تو قرآن مجید کی تشریح بہت حد تک کی گئی اور آج تک جاری ہے۔ مگ
یہ ایک مشکل امر ہے ایک ایک حرف کی تشریح کیلئے ورق ورق چاہیئے۔ اور ذہن
ضرورت ہے میں اپنی کم مائیگی کے باوجود چند سطریں آپ کی نظر محض اس لئے کر
کہ جو علم میرے پاس ہے وہ مجھ تک ہی ختم نہ ہوجائے بلکہ مخلوق خدا تک بہ
جائے۔ لہذا یہاں میں سورۃ الاعراف کے خواص اور اعمال کو بیان کررہا ہوں۔ آپ
کریں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

قسادت قلبی کے لئے ، فالج و لقوے کے لئے ، بخار ، جادو کے اثر کیلئے ، د
کے لئے ، گناہوں کی مغفرت کے لئے ، دشمن کی قید بڑھانے کے لئے ، زیادتی رز
لئے بھی یہ سورۃ نہایت اہم ہے۔

اس کے اعداد ۲۵۳۵۹۲ ہیں۔ اسکا نقش یہ ہے۔

| ۶۳۳۹۴ | ۶۳۳۹۳ | ۶۳۴۰۵ | ۶۳۴۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۶۳۴۰۶ | ۶۳۳۹۹ | ۶۳۳۹۵ | ۶۳۳۹۲ |
| ۶۳۳۹۱ | ۶۳۳۹۶ | ۶۳۴۰۲ | ۶۳۴۰۳ |
| ۶۳۴۰۱ | ۶۳۴۰۴ | ۶۳۳۹۰ | ۶۳۳۹۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

اوپر دیا گیا نقش خاکی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر 2 کی وجہ سے خانہ ہنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان کا ہو ساعت مریخ کی ہو، دن بدھ بخور دار چینی موافق ہے نقش کو لوہے یا چاندی کی دھات پر کندہ کروالیں یا لکھ لیں۔

قسادت قلبی کے مریض حضرات اس نقش کو لوہے یا چاندی کی تختی پر کندہ کرواکر اگر اپنے دل کے مقام پر لٹکائیں تو انشاء اللہ اس مرض سے جلد از جلد نجات حاصل ہوگی۔

جس شخص کو گرمی سے بخار آتا ہو اس کو چاہیئے کہ سورۃ الاعراف کی 201 ویں آیت " ان الذین سے مبصرون " تک کو کسی طشتری پر لکھ کر پیئے تو انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔ اس آیت کی باقاعدہ تلاوت سے بھی اس مرض سے ہمیشہ کے لئے نجات حاصل رہے گی۔

فالج اور لقوے کے علاج کے لئے اس سورۃ کی پہلی آیت " المص " کا عامل اپنے ہاتھوں کے اثر سے فالج اور لقوہ کا علاج کرسکتا ہے۔ اس آیت کے عامل بننے کیلئے اس آیت کی پچیس ہزار نو سو اکیس (25,921) مرتبہ تلاوت اس طرح کریں کہ بعد نماز مغرب تین ہزار سات سو تین (3,703) مرتبہ اس آیت کی تلاوت کریں اور اپنے سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کرلیں یہ عمل سات دن کا ہے اس کے بعد آپ عامل ہوجائیں گے اس کے بعد روزانہ 103 مرتبہ اس کی تلاوت کیا کریں تاکہ عمل برقرار رہے۔ یہ میرے ذاتی تجربے میں سے ہے۔

سحر کے دفع کے لئے اس نقش کو چاندی کی تختی پر لکھ کر گھر میں لٹکائیں تو انشاء اللہ یہ مرض جاتا رہے گا یعنی سحر دور ہوجائے گا۔

جادو کے اثر کو زائل کرنے کے لئے بھی یہ ایک مؤثر عمل ہے۔ جس شخص پر جادو کیا گیا ہو اسکو یہ نقش لکھ کر دیں کہ وہ گلے میں پہنے یا دائیں بازو پر باندھے ۔ اس نقش کو دھو کر نہائے بھی اور اس سورۃ کو لکھ کر پیئے بھی تو جادو کا اثر زائل ہوجائے گا۔ تجربہ شرط ہے نسخہ آزمودہ ہے۔

اگر کسی کا دشمن قید میں ہو اور اس کے قید کی معیاد بڑھانے کا ارادہ ہو تو
رنگ کے بزغالہ کی جھلی پر اس سورۃ کی آیت نمبر 38 کو لکھیں اور ساتھ میں دشمن
اسکی والدہ کا نام بھی لکھیں اور قید خانے کے دروازے میں دفن کردیں تو قید کی مدت
دراز ہوجائے گی۔ ناحق نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

گناہوں سے مغفرت اور توفیق توبہ کے لئے سورۃ الاعراف کی آیت نمبر 26
تلاوت کیا کریں اور عروج ماہ کی پہلی جمعرات کو دو رکعت نماز شکرانہ پڑھ لیا کریں
انشاء اللہ تمام گناہ معاف ہوجائیں گے اور توفیق توبہ رہے گی۔

زیادتی معاش کے لئے کثرت سے " یامالک الخلق یا خیر الحکمین " کا ورد کیا کریں
عرصے بعد آپ کے معاش میں اتنی برکت ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ یہ اسمائے
بھی اس سورۃ میں شامل ہیں۔ اسی لئے ان کا تذکرہ بھی کیا ہے۔

اِنَّ کَیْدِیْ مَتِیْنٌ ٥



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# سورۃ الانفال

علم کی کوئی انتہا نہیں ہے اور یہ ایک حقیقت ہے۔ قارئین کرام یہ تو آپ جانتے
سان فطرتاً بے چین اور متجسس واقع ہوا ہے اور ہر وقت کسی نہ کسی فکر میں لگا
ہے۔ جس کے نتیجے میں اسے نئی روشنی ملتی ہے اور وہ ترقی کرتا جاتا ہے اور پھر
م پر اس کی تمام کاوشیں دم توڑ دیتی ہیں اور فطرت کے ایک انوکھے عمل سے گزر
نئی زیست کا آغاز کرتا ہے مگر ہاں یہ بات ہمارے علم میں ہے کہ ہم بھی نئی
کو تلاش کرتے رہیں تو کچھ نہ کچھ تو حاصل کرہی لیں گے۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

ہول دل کے لئے مفید ہے۔ مشکلات کی آسانی کے لیئے مجرب ہے۔ عمل شکست ،
رت و مصیبت کے لئے بھی آزمودہ ہے ، مظفر و منصور رہنے کے لئے بھی بہت
۔

اس سورۃ کے اعداد ۴۱۲۳۷۵ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۰۳۰۹۱ | ۱۰۳۰۹۴ | ۱۰۳۱۰۲ | ۱۰۳۰۸۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۱۰۱ | ۱۰۳۰۸۹ | ۱۰۳۰۹۰ | ۱۰۳۰۹۵ |
| ۱۰۳۰۸۶ | ۱۰۳۱۰۰ | ۱۰۳۰۹۶ | ۱۰۳۰۹۳ |
| ۱۰۳۰۹۷ | ۱۰۳۰۹۲ | ۱۰۳۰۸۷ | ۱۰۳۰۹۹ |

فتار یہ ہے۔

| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

درج بالا نقش آبی طریقے سے پر کیا گیا ہے چونکہ کسر ایک آرہی ہے اس لئے
تیرہ میں ایک اضافہ کردیا گیا ہے نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو۔ ساعت مریخ کی ہو دن
بخور دارچینی موافق ہے۔ نقش کو چاندی یا لوہے کی دھات پر کندہ کروائیں یا لکھ
استعمال کریں تو بہتر ہے۔

ہول دل کے مریضوں کو چاہیئے کہ اس نقش کو چاندی کی تختی پر لکھیں، لکھنے
پہلے دارچینی کا بخور جلائیں اور اسے جیب میں رکھیں یا گلے میں تعویذ بنا کر اس طرح
لٹکائیں کہ نقش دل کے قریب رہے اور ساتھ ہی اس سورۃ کی گیارہویں آیت " اذ
سے بہ لاقدام o " کا لاتعداد ورد کیا کریں اور دل کے مقام پر دم کرلیا کریں۔ انشاء
تعالیٰ یہ مرض ہمیشہ کے لئے جاتا رہے گا۔

مشکل کاموں میں تخفیف اور آسانی کے لئے سورۃ الانفال کی آیت نمبر 66
" آلن خفف اللہ تامع الصابرین o " کو جمعے کے دن نماز عصر کے بعد شروع کریں اور
نماز کے بعد کم از کم 13 مرتبہ پڑھیں اس طرح دوسرے جمعے کے بعد نماز جمعہ تک
پڑھیں عمل مکمل ہوجائے گا اور تمام کام آسان ہوجائیں گے۔ یہ عمل مجرب المجرب
عملیات میں سے ایک ہے۔

عمل شکست کے لئے بھی یہ نقش بہت کارآمد ہے۔ اسے لکھ کر اپنے پاس رکھیں
اور جس سے مخاطب ہوں اس کی آنکھوں میں جھانک کر باتیں کریں تو اسے شکست لازم
ہوگی۔

محبت میں کامیابی کے لئے اس سورۃ کو روزانہ ایک مرتبہ پڑھیں۔ یہ نقش اپنی
جیب میں رکھیں یاد رکھیں کہ نقش کو جب تک تمام شرائط کے ساتھ نہیں لکھیں گے
رکھنا مفید ثابت نہیں ہوگا۔

معاشرے میں عزت اور ہیبت کے لئے اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو
باندھیں اور ہر وقت چلتے پھرتے " القوی " کا ورد کریں تو لوگوں کے دلوں میں آپ کی

ہیبت قائم ہو جائے گی اور درجات میں بھی بلندی ہوگی۔ معاشرے میں عزت و تکریم کی نگاہ سے دیکھے جائیں گے۔

کسی مہم میں کامیاب ہونے کے لئے ضروری ہے کہ آپ اس سورۃ کی تلاوت روزانہ ایک مرتبہ کسی وقت ضرور کریں۔ اس نقش کو لکھ کر دار چینی کی دھونی دے کر اپنے پاس رکھیں اور " المولیٰ " کا 77 مرتبہ رات کو سوتے وقت ورد کیا کریں۔ انشاء اللہ مظفر و منصور رہیں گے۔

نعم المولیٰ و نعم النصیر ہ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

9

خواص و اعمال

# سورۃ التوبہ

اب تک اعمال قرآنی کے سلسلے میں جتنے بھی مضامین میں نے لکھے ہیں وہ مختصر ترین ہیں اس لئے کہ میری یہ طاقت نہیں کہ بالتفصیل لکھ سکوں۔ ان مضامین کو لکھنے کے لئے سمندر کی سیاہی اور سارے جہاں کے درختوں کی شاخوں کے قلم بھی ناکافی ہیں اس گنہ گار نے کلام ربانی کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ محض قطرے کی مانند ہے۔

قرآنی سورتوں کے سلسلے میں سورۃ التوبہ کے خواص اور اعمال پیش کررہا ہوں ایک بات ذہن میں رکھیں کہ اس سورۃ کو " سورۃ البرات " بھی کہتے ہیں۔

سورۃ التوبہ کے اہم خواص یہ ہیں۔

یہ سورۃ نفاق سے بچاتی ہے ، چور اور بھاگا ہوا واپس آجاتا ہے ، شفاعت نصیب ہونے کے لئے اس کے عملیات اور اس کی تلاوت خوب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۷۰۳۶۱۵ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵۹۰۱ | ۱۷۵۹۰۴ | ۱۷۵۹۱۲ | ۱۷۵۸۹۸ |
| ۱۷۵۹۱۱ | ۱۷۵۸۹۹ | ۱۷۵۹۰۰ | ۱۷۵۹۰۵ |
| ۱۷۵۸۹۶ | ۱۷۵۹۱۰ | ۱۷۵۹۰۶ | ۱۷۵۹۰۳ |
| ۱۷۵۹۰۷ | ۱۷۵۹۰۲ | ۱۷۵۸۹۷ | ۱۷۵۹۰۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

اور پردیا گیا نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر ایک آرہی ہے لہذا خانہ 13 میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو۔ ساعت زہرہ کی ہو۔ دن بدھ کا ہو بخور مشک یا زعفران جو مل جائے موافق ہے۔ اس نقش کو تانبے پر لکھیں تو بہتر ہے۔

اگر دو افراد میں نفاق ہو تو اس کو دور کرنے کے لیئے اس نقش کو تین مرتبہ لکھ کر کسی مشروب میں دھولیں۔ لکھنے کے لئے زعفران استعمال کریں اور پھر اسے ان دونوں افراد کو پلادیں تو آپس کا نفاق دور ہوجائے گا۔ مجرب المجرب ہے۔

چور کو پکڑنے اور بھاگے ہوئے کو واپس بلانے کے لئے سورۃ التوبہ کی 46 ویں آیت " ولو ارادوا الخروج " سے مع القعدین " تک نئے اور دھلے ہوئے سفید کپڑے پر لکھیں تو بہتر ہے اور مٹی کے نیچے ایسے وقت دبائیں جب کوئی نہ دیکھے۔ بھاگے ہوئے کے لیئے اسکا نام اور اسکی ماں کا نام بھی لکھیں انشاء اللہ دس دن کے اندر اندر سارق وگریختہ آجائے گا۔

اگر کوئی چاہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت اسے نصیب ہو تو اسے چاہیئے کہ سونے سے قبل ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت کرے اور کبھی ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ قیامت میں اسے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت نصیب ہوگی۔

اگر کہیں مخالفین کا سامنا ہو یا کوئی مقدمہ ہو تو چاہیئے کہ " یا مخزی الکفرین " مسلسل پڑھیں۔ انشاء اللہ آپکے حمایتی خود بخود پیدا ہوجائیں گے اور اس اسم الہیٰ کو بلاناغہ روزانہ 121 مرتبہ پڑھیں تو انشاء اللہ مقدمے میں بھی کامیابی نصیب ہوگی۔ آزمایا ہوا ہے آپ بھی عمل کرکے دیکھیں کہ کیا نتیجہ نکلتا ہے۔

اگر اس سورۃ کو سترہ مرتبہ پڑھ کر جابر حاکم کے سامنے جائے تو وہ حاکم اس پر مہربان ہوجائے گا۔

اس سورۃ کا مؤکل روحانی " ہکائیل " ہے اگر کوئی اس سورۃ کی زکوۃ دینا چاہے

تو اس کو چاہیئے کہ روزانہ کسی مقررہ وقت پر 25 مرتبہ "ہکائیل" کا ورد کریں یہ ع
پورے سو(100) دن کا ہے اس کے بعد اسکی مداومت کے لئے 7 مرتبہ پڑھیں جب
مؤکل آپ کے قبضے میں آجائے تو تمام علوی اور روحانی اعمال کے لئے اس سے مدد لے سک
ہیں۔

امورات دینوی کے سلسلے میں ہر شخص اس سے مدد لے سکتا ہے۔ میری طرف
سے عام اجازت ہے اگر کوئی تفصیل چاہیئے تو علمائے روحانیت سے مشورہ لے لیا کریں۔
پرہیز یہ ہے کہ رزق حلال کھائیں۔ جھوٹ سے پرہیز کریں اور شرعی احکامات کی مکمل
پابندی کرنے کی کوشش کریں۔

جب بھی کلام ربانی سے استفادہ اٹھائیں تو اس بندہ عاصی کے حق میں بھی دعا
کریں۔

وَيَتُوبُ عَلَىٰ مَنْ يَشَاءُ



10

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# سورۃ الیونس

## خواص و اعمال

علمائے روحانیت ہزاروں سالوں سے اسمائے الٰہی۔ الواح اور مؤکلات سے فائدہ حاصل کرتے چلے آرہے ہیں اور آنے والوں کے لئے انہوں نے بھی خاصے قواعد وضع کیئے ہیں۔ جس کی بدولت آج کے عامل حضرات حروف اور اعداد کی مخفی طاقتوں کو استعمال کرکے اپنے خاص مطلب کو حاصل کرلیتے ہیں۔ بے شک حصول مقاصد کے لئے یہ بہترین اصول ہیں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں " سورۃ یونس " کے خواص اور اعمال درج کررہا ہوں۔ یہ قرآن کی دسویں سورۃ ہے۔

سورۃ یونس کے اہم خواص یہ ہیں۔

" دنیا و آخرت کی مہمات کے لئے مفید ہے۔ اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ چور کون ہے تو بھی اس سورۃ سے کام لیا جاسکتا ہے۔ بدخوابی ، درد زہ ، پنڈلی و پسلی کے درد کے لئے مفید ہے، قدر و منزلت میں اضافہ ہوتا ہے اور ہر قسم کے امراض کے لئے مجرب المجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۵۵۰۱۰۸ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۳۷۵۲۶ | ۱۳۷۵۳۰ | ۱۳۷۵۳۳ | ۱۳۷۵۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷۵۳۲ | ۱۳۷۵۲۰ | ۱۳۷۵۲۵ | ۱۳۷۵۳۱ |
| ۱۳۷۵۲۱ | ۱۳۷۵۳۵ | ۱۳۷۵۲۸ | ۱۳۷۵۲۴ |
| ۱۳۷۵۲۹ | ۱۳۷۵۲۳ | ۱۳۷۵۲۲ | ۱۳۷۵۳۴ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان کا ہو۔ ساعت مشتری کی ہو، دا
بدھ کا ہو، دھات ٹن لیں بخورات میں عنبر اور ناگر موتھا لیں۔

اوپر دیا گیا نقش آتش چال سے پر کیا گیا ہے کسر 2 آرہی تھی لہذا خانہ 9 میں
ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔

دنیا و آخرت کی مہمات میں کامیابی کے لئے اس نقش کو ٹن پر شرف مشتری
مشتری کی ہی ساعت میں لکھیں اور اپنے پاس رکھیں اور روزانہ صدق دل سے سمجھ کر
ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ چور کون ہے تو پوری سورہ یونس کو تانبے کے طشت
لکھ کر دھو کر اس کے پانی سے آٹا گوندھیں اور پھر ان تمام لوگوں کا نام پڑھ کر دم کردیں
جن پر چوری کا شبہ ہو پھر روٹی پکا کر کھلائیں چور اس کو نہ کھا سکے گا۔

درد زہ یا پنڈلی و پسلی کے درد کو دفع کرنے کے لئے سورہ یونس کی آیت نمبر
31 قل من یرزقکم سے افلا تتقون " تک پڑھ کر کدوئے شیریں کے چھلکے پر دم کردیں
اور سیاہی سے لکھ کر بھی دیں۔ پھر پنڈلی و پسلی پر باندھ دیں۔ افاقہ ہوگا مجرب ہے۔

قدر و منزلت میں اضافے کے لئے شعبان کے مہینے میں ایام بیض کے روزے
رکھیں۔ آخری روزہ خرما سے افطار کریں اور مغرب سے عشاء تک ذکر اللہ اور درود
شریف میں مشغول رہیں۔ عشاء پڑھنے کے بعد بھی کچھ دیر تسبیح و تقدیس میں مشغول رہیں
پھر اس سورۃ کی پہلی سے تیسری آیت " آلر " سے افلا تذکرون تک زعفران سے لکھ کر سر
کے نیچے رکھ کر سو رہیں صبح کو نماز پڑھ کر جیب میں رکھ لیں۔ انشاء اللہ ہر جگہ عزت کی

جائیگی اور قدر و منزلت میں درجات بلند ہوں گے

ہر قسم کے امراض سے نجات کیلئے اس سورۃ کی 87 ویں آیت " واو حینآ سے وبشر المؤمنین " تک اور 107 ویں آیت وان یمسک اللہ سے ھوالغفور الرحیم " تک مصری کے ٹکڑے پر لوہے کی سوئی سے لکھیں اور رات کے وقت نہر سے پانی لیکر اس میں گھول کر فجر کے قریب مریض کو پلادیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کے امراض سے شفا ہوگی۔

اس سورۃ کی پہلی آیت آلر o کو 2541 مرتبہ 21 روز تک مستقل پڑھنا ہے۔ شرائط جلالی ہیں پھر عامل میں اتنی حکمت پیدا ہو جائے گی جس کا بیان احاطہ تحریر میں لانا ناممکن ہے۔ اذن شرعی لے لیں پھر عمل کریں۔

بدخوابی کے لئے روزانہ رات کو سونے سے پہلے مالک السمع مالک الابصار پڑھتے پڑھتے سو جائیں ۔ چند روز کے عمل سے یہ شکایت دور ہو جائے گی۔

عالم علوی میں امورات دنیوی پر مامور روحانیت فلکی کو متوجہ کرنے کے لئے گیارہ روز تک روزانہ " ہلائیل " کا 539 مرتبہ ورد کریں تو روحانیت فلکی متوجہ ہوں گے اور دنیوی امور میں ان سے مدد لے کر آپ کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔

یہ وہ راز ہیں جو آپ کو بازاری کتابوں میں نہیں ملیں گے بلکہ سینہ بہ سینہ چلا آنے والا یہ علم اب آپ کے سامنے آشکار کر رہا ابھی وقت ہے ان سے فائدہ اٹھالیں جب بھی روحانیت فلکی سے مدد لیں تو سوا پانچ روپے نذر کسی غریب کے کر دیا کریں۔

مَامِنْ شَفِیْعٍ اِلَّامِنْ بَعْدِ اِذْنِہٖ ط



بسم اللہ الرحمن الرحیم

11

خواص و اعمال

# سورۃ الھود

انسان فطری طور پر رنج و راحت میں مبتلا رہتا ہے۔ رنجیدہ رہنے والے رنج و
سے نجات کیلئے ایسے ذریعوں کے متلاشی رہتے ہیں جن سے انہیں باآسانی کامیابی نصیب ہو
لیکن چونکہ صحیح رہنمائی نہیں ملتی لہذا وہ پریشان رہتے ہیں۔ قرآنی سورتوں میں ایسے لوگو
کے لئے بڑی راحتیں موجود ہیں۔ تھوڑی سی کوشش اور عمل شرط ہے۔

قرآن کی گیارہویں سورۃ سورۃ ھود ہے۔ خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں ا
سورہ ھود کے خواص و اعمال ملاحظہ کریں۔

سورہ ھود کے اہم خواص یہ ہیں۔

قوت و نصرت کیلئے مجرب ہے۔ ذہن و حافظے میں ترقی ہوتی ہے۔ فرزند سعید
لئے بہتر ہے۔ رزق میں ترقی کے لئے مفید ہے۔ ہر غم سے نجات کے لئے، سرکش غلام
قابو کرنے کے لئے بھی مفید ہے۔ نکسیر کیلئے اکسیر ہے۔ غرقابی سے محفوظ رہنے کے لئے

اس سورۃ کے اعداد ۵۱۴۷۸۱ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۸۶۹۵ | ۱۲۸۶۹۸ | ۱۲۸۷۰۱ | ۱۲۸۶۸۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۷۰۰ | ۱۲۸۶۸۸ | ۱۲۸۶۹۴ | ۱۲۸۶۹۹ |
| ۲۸۶۸۹ | ۱۲۸۷۰۳ | ۱۲۸۶۹۶ | ۱۲۸۶۹۳ |
| ۲۸۶۹۷ | ۱۲۸۶۹۲ | ۱۲۸۶۹۰ | ۱۲۸۷۰۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

مندرجہ بالا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر 3 آرہی تھی اس لئے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ ذہن نشین کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد کا ہو۔ ساعت قمر کی ہو دن بدھ کا ہو اور بخور صندل کا ہو۔ کاغذ یا کپڑے پر نقش لکھیں۔

قوت و نصرت کے لئے شرف قمر میں جب ساعت قمر بھی ہو۔ درج بالا نقش کو تمام شرائط کے مطابق لکھ کر اپنے پاس رکھیں قوت و نصرت میں اضافہ ہوگا۔

غرقابی سے حفاظت کے لیئے سورہ ھود کی اکتالیسویں آیت " وقال ارکبو فیھا سے رحیم " تک کسی پیلے کپڑے پر رکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

مرض نکسیر سے نجات کے لئے اس سورۃ کی 44 ویں آیت وقیل الارض سے وقضی الامر تک کورے کپڑے پر لکھ کر ہاتھ پر باندھ لیں، انشاء اللہ اکسیر ثابت ہوگی۔ یہی عمل سلسل بول اور قے کو روکنے کے لئے بھی مجرب ہے۔

اس سورۃ کی پہلی آیت آلر ہ کو اکیس روز تک روزانہ 2541 مرتبہ پڑھا جائے تو اسکی زکات ادا ہوجائے گی، پھر عامل پر حکمت کی باتیں بشارت کی جانے لگیں گی۔ بہت مجرب عمل ہے۔ اِذن شرعی کے بغیر نہ کریں۔

اگر غلام سرکش ہو اور اس کی سرکشی کو دور کرنی ہو تو اس سورۃ کی 56 ویں آیت " انی توکلت سے علیٰ صراط مستقیم " تک 11 مرتبہ پڑھ کر غلام پر دم کردیں تو وہ مطیع و تابعدار ہوجائے گا۔

فرزند سعید کی خواہش ہو تو " یااحکم الحاکمین " روزانہ بعد نماز فجر 144 مرتبہ پڑھیں تو انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

ذہن و حافظے میں ترقی کیلیئے اس سورۃ کو زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی سے دھوکر محفوظ کرلیں اور ان تمام لوگوں کو استعمال کروائیں جن کا ذہن کمزور ہے۔

ترقی رزق کے لئے " المجیب المجید " ۱۱۳ مرتبہ بعد ہر نماز کے پڑھیں رزق میں اضافہ ہوگا اور قلبی طمانیت نصیب ہوگی۔

مؤکل علوی کو تابع کرنے کے لئے روزانہ " یاسرائیل " 260 مرتبہ پڑھیں چالیس دن کے بعد مؤکل آپ کے قبضے میں ہوگا۔ اس سے جس کام کیلئے چاہیں مدد لیں۔ البتہ کام نیک ہونا چاہیئے۔ عمل مکمل کرنے کے بعد روزانہ 26 مرتبہ اسکو مداومت کے لئے پڑھ لیا کریں تو عمل ہمیشہ برقرار رہے گا۔

كُلٌّ فِي كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ○







بسم اللہ الرحمن الرحیم

12

## خواص و اعمال

# سورۃ الیوسف

علوم روحانی کی تحقیق اور تجربات میں برسوں سے منہمک ہوں۔ طویل مطالعے ، تجربے ، آزمائش ، علمی و فنی بحث و تمہیص کے بعد ہی قرآنی سورتوں پر چند سطور لکھنے کا اہل ہوا ہوں۔ اس کے قواعد نہایت واضح ہیں اور ان میں سو فیصد حقیقت ہے۔ میں نقوش کے علم کو اپنے سینے میں دفن رکھنا نہیں چاہتا اس لئے آپکی راہنمائی کرتا ہوں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب سورہ یوسف کے خواص و اعمال پیش کررہا ہوں۔

سورہ یوسف کے اہم خواص یہ ہیں:

" حب کے لئے مفید ہے ، دشمن سے خوف ، حاجت روائی ، آنکھ دکھنے کے لئے بھی اکسیر ہے ، قید سے رہائی ملنے کے لئے مفید ہے ، سرعت اجابت کے لئے بھی مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۵۰۳۹۸۰ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اوپر جو نقش دیا گیا ہے وہ آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر 2 آرہی تھی خانہ
میں اس لئے ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان کا ہو، ساعت قمر کی ہو، دن
کا ہونا چاہیئے دھات چاندی کی لیں اور بخور عود ہونا چاہیئے۔

حب کے لئے شرف قمر میں جبکہ ساعت بھی قمر کی ہو اس نقش کو چاندی کی تختی
کندہ کرواکر اپنے پاس رکھ لیں لوگوں کے دلوں میں آپ کے لئے محبت پیدا ہوگی اور
بزم میں چاہے جائیں گے۔

محبت زوجہ اور حاجت روائی کے لئے اس سورۃ کی آیات 50 تا 56 " وقا
الملک ائتونی بہ سے اجرا المحسنین " تک تعویذ بناکر باندھیں بیوی بہت چاہے گی۔ حاجت
روائی کے لئے مہینے کی پہلی جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں اور شب جمعہ میں بستر پر لیٹ
سے پہلے اس سورۃ کو پڑھیں۔ پھر جمعہ کے دن ظہر اور عصر کے درمیان اس سورۃ کو
لکھیں پھر افطار کرکے اس سورۃ کو پڑھیں۔ پھر عشاء کے بعد اس سورۃ کو پڑھیں اور پھر
بستر پر جاکر اس سورۃ کو ایک بار پڑھیں سو بار درود شریف اور سو بار استغفار پڑھ کر
سوجائیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں حاجت پوری ہوگی۔

اس سورۃ کی پہلی آیت آلرٰ ہے۔ 21 روز کا عمل ہے روزانہ نماز فجر کے بعد
2541 مرتبہ اس آیت کو پڑھیں پھر عجیب روحانی قوت حاصل ہوگی۔ عامل ہر قسم کے
خواب کی تعبیر بتانے کا اہل ہوجائے گا اور حکمت و دانائی عطاء ہوگی۔ اِذن شرعی ضروری
ہے۔

آنکھ کے جملہ امراض کے لئے اس سورۃ کی آیت 91، 92، 93 قالو تاللہ لقد اثرک سے اجمعین تک پڑھ کر اس دوائی پر دم کرکے آنکھ میں لگائیں جو زیر استعمال ہو اور ایک شیشے کے برتن میں بھی پاک پانی پر بھی ان آیات کو دم کرکے رکھ لیں اور آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

اگر کوی ظلماً قید ہوگیا ہو تو سورہ یوسف کی آیت نمبر 99 اور 100 " فلما دخلو سے ھوالعلیم الحکیم " تک لکھ کر داہنے بازو پر باندھیں اور کثرت سے پڑھیں تو انشاء اللہ نجات ہوگی۔

" فاطر السموت والارض " کچھ عرصے تک پڑھتے رہیں اور پھر دیکھیں کہ آپ کے اندر کس قسم کی مخفی صلاحیتیں پیدا ہوتی ہیں اور اسکا اظہار اس طرح سے ہوگا کہ آپ کی عقل حیران رہ جائے گی۔

اگر کسی دشمن سے خوف ہو اور اس کو نقصان پہنچانے کا ارادہ ہو تو " طنطیش " 250 مرتبہ روزانہ 21 روز تک پڑھیں تو یہ مؤکل آپ کے قبضے میں ہوگا۔ اب آپ اسکے ذریعے سفلی عمل کرسکتے ہیں لیکن اس عمل کو کرنے سے پہلے اجازت لینا ضروری ہے ورنہ دماغی توازن خراب ہوسکتا ہے۔ لہذا جو لوگ اس عمل کو کرنا چاہیں وہ پہلے مجھ سے خصوصی اجازت حاصل کرلیں ورنہ میں ہرگز ذمہ دار نہ ہوں گا۔

ان اعمال قرآنی میں ان لوگوں کے لئے بڑی مفید نشانیاں ہیں جو صاحب علم ہیں اور ان علوم سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ میرے رب نے مجھ کو جو کچھ بھی علم عطاء کیا ہے وہ میں نے آپ کے سامنے پیش کردیا ہے۔ اب یہ آپ کا کام ہے کہ اس پر مزید غور و خوض کریں اور اس کی باریکیوں سے استفادہ کریں۔

وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗٓ اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ۝





13

## خواص و اعمال

## سورۃ الرعد

ارشاد آقا علیہ السلام ہے کہ " بلغو اغنی ولو آیت " یعنی میری باتیں مسلمانوں ک
بتاؤ۔ اس فرمان نبوی سے اندازہ ہوا کہ ہمیں دین اسلام کی اشاعت میں لازمی طور پر بڑ
چڑھ کر حصہ لینا چاہیئے اور جس شخص کو بھی اسلام کے بیش قیمت خزانے میں سے کچھ
حاصل ہوا ہو اسے چاہیئے کہ وہ اسے ظاہر کرے تاکہ مسلمانوں کی علمی اور روحانی طا
میں ترقی ہو اور دونوں جہاں میں انکی حاجتیں پوری ہوں۔

خواص و اعمال کے سلسلے میں قرآن حکیم کی تیرھویں سورۃ سورہ رعد کے خوا
اور اعمال درج کر رہا ہوں۔

سورہ رعد کے اہم خواص یہ ہیں۔

ظالم حاکم کی معزولی کے لئے مفید ہے ، بچہ کے رونے کے لئے فائدہ مند ہ
اسقاط حمل کیلئے مجرب ہے۔ اگر لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو لڑکا پیدا ہونے کیلئے آز مو
ہے۔ بانجھ عورت کیلئے سودمند ہے اور کان کے ورم کیلئے بھی بہت مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۴۴۶۹۲ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۸۱۵۶۱ | ۸۱۵۶۸ | ۸۱۵۶۳ |
|---|---|---|
| ۸۱۵۶۶ | ۸۱۵۶۴ | ۸۱۵۶۲ |
| ۸۱۵۶۵ | ۸۱۵۶۰ | ۸۱۵۶۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو ، ساعت زحل کی ہو دن پیر کا
، دھات کے بجائے پوست آہو پر یہ نقش لکھیں بخوارت میں سیاہ مرچ اور میعہ سائلہ
...ں۔

مندرجہ بالا تمام خواص میں یہ نقش فائدہ مند ہوگا جبکہ تمام شرائط کو مدنظر رکھ کر
...ح بنائی گئی ہو ورنہ اثر نہ ہوگا۔ اگر بچہ روتا ہو تو اس کے گلے میں باندھ دیں وہ رونا
...کردے گا۔

اگر ظالم حاکم کو معزول کرنا مقصود ہو تو سورہ رعد کی پہلی آیت " آلمرٓ آتلک ایت
...ب سے لایومنون تک باقاعدگی سے صبح کی نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھیں تو انشاء اللہ دس
... کے اندر اندر مقصد حاصل ہوگا۔

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو اور یہ مقصود ہو کہ حمل قائم ہو تو چاہیئے کہ
... سورۃ کی آٹھویں آیت " اللہ لعلم ماتحمل سے عندہ بمقدار " لکھ کر عورت کے رحم پر
...ھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا۔

اگر کسی کے اولاد نرینہ نہ ہو اور یہ خواہش ہو کہ اس کے اولاد نرینہ پیدا ہو تو چاہیئے
...روزانہ تہجد کے وقت اٹھ کر ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت کرے نوچندی جمعرات سے
...ع کرے چار روز کا عمل ہے۔ اس کے بعد جماع کرے۔ انشاء اللہ العزیز صالح اور
...ب لڑکا پیدا ہوگا۔

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور خواہش ہو کہ لڑکا پیدا ہو تو چاہیئے کہ سورہ رعد کو
...ہ دن تک چار مرتبہ پڑھے اور پھر کسی چیز پر دم کرے جو اسے رغبت سے پسند ہو اور
... آخری روز کھالے اس کے بعد شوہر کے ساتھ ہم بستر ہو۔ انشاء اللہ بانجھ پن دور
...جائے گا اور خدا کی عجیب صناعی دیکھنے کو ملے گی ، تجربہ شرط ہے۔

کسی شخص کے کان میں ورم آگیا ہو اور علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو تو اس کے
...زوں کو چاہیئے کہ کوئی ایک شخص جو پابند صوم و صلوۃ ہو روز رات کو جب کہ وہ سو

گیا ہو اس کے سرہانے کھڑے ہو کر " آلرآ " 271 مرتبہ پڑھے۔ لگاتار بلاناغہ دس دن
عمل ہے۔ انشاء اللہ ورم ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔ مجربات میں سے ہے۔

سورہ رعد کی آیت نمبر1 تا 3 " آلرآ تلک ایت الکتب سے یتفکرون "
زیتون یا کسی اور درخت کے صاف پتے پر لکھ کر مکان یا دکان یا باغ کے چاروں کو
میں دفن کردیا جائے تو بہت ترقی ہوتی ہے۔

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ وہ روحوں سے ہمکلام ہو تو چاہیئے کہ نوچندی اتوار
مندرجہ عمل شروع کرے۔ دس روز کا عمل ہے اس کے بعد عامل ہوجائے گا۔
رکعات نفل نماز روزانہ بعد نماز عشاء پڑھنے ہیں۔ نیت کے بعد سورہ فاتحہ پڑھے پھر آ
نمبر31 ولوان قرانا سیرت بہ الجبال او قطعت بہ الارض اوکلم بہ الموتی o بل للہ
جمیعاo سو مرتبہ پڑھے۔ واضح رہے کہ فاتحہ سے پہلے اور جب یہ آیت سو مرتبہ پڑھ
پھر 5 ، 5 مرتبہ درود شریف پڑھنا لازمی ہے اس کے بعد سفید کپڑے یا کاغذ پر
استعمال شدہ گلاس الٹ کر رکھ دیں اور دو تین آدمی گلاس پر ایک ایک انگلی رکھیں
عامل اس آیت کو پڑھے۔ گلاس حرکت کرنے لگے گا۔ اب پوچھیں کیا روح آگئی
جواب ہاں میں مل جائے تو سوال و جواب شروع کریں۔ آزمودہ ہے۔ اس عمل کے
چارٹ اور گلاس استعمال ہوگا۔

برائے رفعت تونگری کے لئے " یارافع "351 مرتبہ روزانہ عصر کی نماز کے
پڑھا کریں۔ مجرب المجرب ہے۔

وَمَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتٰبِ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# خواص و اعمال — سورۃ الابراھیم

آپ لوگوں کو روشنی میں لانے کی جو کوشش میں کررہا ہوں وہ بلاوجہ نہیں ہے بلکہ میں یہ چاہتا ہوں کہ آپ کو وہ راہ بتلاؤں کہ جس پر چل کر کامیابی ہی کامیابی نصیب ہوتی ہے میں یہ سب کچھ اپنے پروردگار کے حکم کے بموجب کررہا ہوں تاکہ آپ لوگوں کو خدائے غالب ستودہ صفات کی راہ کی طرف لاسکوں۔ جو لوگ اس نعمت سے فیض یاب ہورہے ہیں اگر وہ ناشکری کریں گے تو یقیناً یہ ان کے لئے بہت سخت ہوگا۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں سورہ ابراہیم کے اعمال اور خواص درج کررہا ہوں۔ یہ قرآن مجید کی چودھویں سورۃ ہے۔

سورہ ابراہیم کے اہم خواص یہ ہیں۔

ہاتھ پیر کے درد کے لئے مفید ہے، تمام آفات سے امان ملنے کے لئے آزمودہ ہے، برکت کے لئے بے نظیر ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۴۵۸۱۸ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۶۱ | ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۴۷ | ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۵۷ |
| ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۵۸ | ۶۱۴۵۳ | ۶۱۴۴۸ |
| ۶۱۴۴۹ | ۶۱۴۵۲ | ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۶۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو اور ساعت مشتری کی ہو ، دن
بدھ کا ہی مناسب ہے۔ بخور عود کا جلائیں دھات ٹن سب سے بہتر ہے۔

جس کے ہاتھ پیروں میں درد رہتا ہو اسے چاہیئے کہ سورہ ابراہیم کی آیت نمبر
12 ومالنا الا نتوکل سے المتوکلون o " تک لکھ کر تعویذ بنا کر رکھے۔ انشاء اللہ جلد اچھا
ہو جائے گا اور پھر یہ مرض کبھی نہ ہو گا۔

اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو یا خواب میں ڈرتا ہو یا اسے نظر بد لگ گئی ہو تو چاہیئے
کہ تمام شرائط کے ساتھ درج بالا لوح کو لکھ کر باندھے تو انشاء اللہ سب تکلیف رفع
ہو جائے گی۔

اگر کوئی بچہ دودھ نہ چھوڑتا ہو تو یہی سورۃ کارآمد ہو گی۔ پوری سورہ ابراہیم کو
باوضو لکھ کر بازوائے راست پر باندھیں۔ بچہ دودھ پینا چھوڑ دے گا۔

اس سورۃ کی بھی پہلی آیت آلرo ہے اس آیت کو اگر کوئی شخص 21 روز تک
2541 مرتبہ پڑھے تو اس کا قلب روشنیوں کی آماجگاہ بن جائے گا اور اسرار ربانی کا
انکشاف ہو گا۔ بہت سریع التاثیر عمل ہے اجازت ضروری ہے۔

تمام آفات بحری و بری سے محفوظ رہنے کے لئے درج بالا لوح کو لکھ کر اپنے پاس
رکھیں اور صبح و شام اور سونے کے وقت اور کہیں جانے کے وقت اس سورۃ کی آیت نمبر
32 تا 34 " اللہ الذی خلق السموت سے لظلوم کفار o " تک پڑھا کریں۔ یہ میرے
خاص مجربات میں سے ہے اس کی اجازت ہر خاص و عام کو ہے۔

اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہو تو چاہیئے کہ سورۃ ابراہیم کی آیت نمبر 17 " یتجرعہ ولا
یکاد یسیغہ سے عذاب غلیظ " تک روٹی یا کسی خوردنی چیز پر لکھ کر تمام افراد کو کھلائیں جن
پر چوری کا شبہ ہو چور اس کو گھونٹ نہ سکے گا۔ آزمودہ ہے۔

داد ، کینسر اور مسہ وغیرہ جیسی خطرناک بیماریوں کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر
26 کو " ومثل کلمۃ خبیثۃ سے مالھا من قرار " تک 676 مرتبہ تین روز تک وقت

مقررہ پر پڑھیں اور آخر میں اے داد یا اے مسے (جو بھی مرض ہو اس کا نام لیں) بحکم الٰہی تو مرجا، انشاء اللہ نفع ہوگا۔

اگر کوئی شخص شرف یا اوج مشتری میں اس لوح کو تمام تر شرائط کے ساتھ لکھ کر اپنے گھر میں لٹکائے تو ایسی برکت ہوگی اور مال و دولت کی فراوانی ہوگی جس کی نظیر ملنا مشکل ہوگی۔ یہ میرا آزمودہ عمل ہے آپ بھی اپنے لئے اس سے فائدہ اٹھائیں اور اوروں کو بھی نفع پہنچائیں۔ میری طرف سے اسکی عام اجازت ہے۔

اگر کوئی شخص دعا مانگ مانگ کر تنگ آچکا ہو اور بظاہر اسکی دعا قبول نہ ہوتی ہو یا اس میں اثر نہ ہو تو چاہیئے کہ فجر کی نماز میں پابندی کرے اور جب نماز سے فارغ ہوچکے تو 7 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر "یا سمیع الدعا" 49 مرتبہ پڑھے اسکو اپنے معمولات میں شامل کرلے۔ انشاء اللہ زبان میں تاثیر پیدا ہوجائے گی اور تمام دعائیں بارگاہ الٰہی میں فوری طور پر قبول ہونگی۔ تجربہ شدہ عمل ہے۔

میرا کام یہ ہے کہ آپ تک وہ علم پہنچادوں جو مجھے میرے خدا نے اپنے پیغمبروں، ولیوں اور برگزیدہ بندوں کے توسط سے اور ان کے صدقے میں عطاء کیا ہے تاکہ کہیں ایسا نہ ہو کہ میں اس دنیا سے چلا جاؤں اور وہ علوم بھی میرے ساتھ سینے میں دفن ہوجائیں جو میرے رب نے مجھے دیے ہیں۔ استفادہ کرنے والے تمام لوگوں سے گذارش ہے کہ اس عاصی کے حق میں رحمت کی دعا کریں تو کرم نوازی ہوگی۔

هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ



15

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# سورۃ الحجر

## خواص و اعمال

ان سورتوں کے سلسلے میں، میں جو کچھ بیان کررہا ہوں وہ دراصل اس کتاب کے معجزات ہیں جن سے اکثر لوگ واقف نہیں ہیں جبکہ میں یہ چاہتا ہوں کہ کی جو باتیں مجھ پر واضح ہوئی ہیں انہیں آپ تک پہنچادوں تاکہ اپنی ذمہ داریوں سے حد تک عہدہ براہو سکوں۔ اپنی طرف سے میں نے ان باتوں میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے بلکہ جو علم مجھے ملا ہے وہی آپ تک پہنچارہا ہوں۔

اعمال و خواص سورۃ کے سلسلے میں اب قرآن مبین کی پندرھویں سورۃ، سورۃ کے خواص و اعمال نذر کررہا ہوں ملاحظہ کریں۔

سورۃ الحجر کے اہم خواص یہ ہیں۔

جان و مال کی حفاظت کیلئے مفید ہے، قبولیت عام کیلئے بارہا کا تجربہ شدہ ہے اور حصول مراد کے لئے مجربات میں سے ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۱۷۶۷۰۹ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۸۹۰۶ | ۵۸۸۹۹ | ۵۸۹۰۴ |
| ۵۸۹۰۱ | ۵۸۹۰۳ | ۵۸۹۰۵ |
| ۵۸۹۰۲ | ۵۸۹۰۷ | ۵۸۹۰۰ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع قوس کا ہو ، ساعت قمر کی ہو ، دن پیر کا بہتر ہے۔ بخور صندل جلائیں ، دھات کے بجائے پوست آہو پر اس نقش کو لکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔

جان و مال کی حفاظت کے لئے اس لوح کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ اگر شرف قمر میں لکھا جائے تو زیادہ بہتر ہوگا، اس کے علاوہ چالیس مرتبہ اسی سورت کی آیت نمبر 9 " انا نحن نزلنا الذکر قرانا لہ لحفظون " کو پڑھ کر اس پر دم کر کے رکھ لیں مجرب ہے۔ اگر اس آیت کو چاندی کے ملمع کے پتر پر لکھکر انگشتری کے نگینے کے نیچے دبالیا جائے تو بھی اسی قسم کا اثر ہوگا اور جان و مال کی تمام آفات سے محفوظ رہیں گے۔

اگر کسی عورت کا دودھ بڑھانا مقصود ہو تو اس پوری سورۃ کو زعفران سے لکھ کر اسے پلادیا جائے تو اس کا دودھ بڑھ جائے گا اور بچہ خوب سیر ہو کر دودھ پی سکے گا۔

اگر درج بالا لوح کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر پہنے تو جاہ و قبولیت عام اتنی ہوگی کہ لوگ رشک کرنے لگیں گے۔ یہ میرا خاص عمل ہے اس کے علاوہ اسی سورۃ کی آیت نمبر 16 17 " ولقد جعلنا فی السمآء سے شیطن الرجیم " تک کسی انگشتری پر کندہ کر کے پہننے سے بھی بے پناہ عزت و وقار میں اضافہ ہوتا ہے۔ ہر شخص کے لئے عام اجازت ہے۔

اگر کوئی شخص ہر اتوار کی نماز فجر کے بعد تیرہ مرتبہ سورۃ الحجر کی تلاوت کرے تو انشاء اللہ اس کی تمام مرادیں پوری ہوجائیں گی یہ مجرب عمل ہے تجربہ شرط ہے۔

الٓرٰ ٥ اس آیت کو اگر کوئی شخص 53361 (تریپن ہزار تین سو اکسٹھ) مرتبہ پڑھ لے تو اس آیت کی زکوۃ ادا ہوجائے گی اور پھر بیمار دل و دماغ کے لوگوں کا علاج کرنے کا اہل ہوجائے گا۔ اس کے پڑھنے سے قبل 17 مرتبہ درود شریف پڑھے اور آخر میں بھی۔ پھر قدرت کا کرشمہ دیکھے کہ وہ کس حد تک حیرت انگیز صلاحیتوں کا مالک ہوجاتا ہے۔ اس عمل کو وہی لوگ کریں جو عملیات کی شرائط پوری پابندی سے کرتے ہوں، جھوٹ اور شیخی سے اجتناب برتتے ہوں۔

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ اس کا قلب منور ہو اور علم کی آماجگاہ ہو تو اسے چ
کہ روزانہ بعد نماز فجر شمالاً جنوباً رخ بیٹھ کر " الخلاق " 731 مرتبہ پڑھے گیارہ دن کا
ہے۔ اس کے بعد وہ خود محسوس کرے گا کہ اسکا قلب روشن ہو گیا ہے اور اس میں ح
انگیز صلاحیتیں پیدا ہو گئی ہیں۔ اہل علم ان عملیات کا برملا اظہار نہیں کرتے میں نے
اس لئے بتایا ہے تاکہ آپ بھی قدرت کے رازوں سے پردہ اٹھانے کے اہل ہو سکیں
آپ پر بھی تخلیق کائنات کے اسرار منکشف ہو سکیں۔

یہاں یہ بات عرض کروں کہ " الخلاق " اسمائے الہیٰ میں سے ہے اور سورۃ الح
ہی موجود ہے۔ اسی لئے اس کا ذکر بھی کر دیا تاکہ آپ استفادہ کریں۔ بے شک جو لوگ
رب جلیل کو اسکے اچھے اچھے ناموں سے پکارتے ہیں انہیں ہی وہ نوازتا ہے اور انشا
ہمیشہ نوازتا رہے گا۔

ان عملیات سے آپ پر جو قلبی کیفیت وارد ہو اور جو اسرار منکشف ہوں
ہو سکے تو مجھے ان سے ضرور آگاہ کریں تاکہ آپ کی مزید بہتر طور پر راہنمائی کر سکوں۔

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

16

خواص و اعمال

# سورۃ النحل

اپنی علمی بے بضاعتی کے باوجود یہ چند سطور آپ لوگوں کیلئے نذر کرنے پر اس لئے مجبور ہوں کہ مجھے یہ حکم ہے کہ اپنا علم جلد از جلد لوگوں تک منتقل کردوں۔ اگرچہ وقت معینہ سے قبل کسی بات کا ہونا ممکن تو نہیں ہے اور نہ ہی خدا ایسا چاہتا ہے تاہم روحانی سکون حاصل کرنے کیلئے قرآنی عملیات بہت مجرب ثابت ہوئے ہیں اسی لئے انہیں جلد از جلد پیش کر رہا ہوں تاکہ اس پرآشوب دور میں کسی حد تک روحانی سکون میسر آسکے۔

اب قرآن پاک کی سولہویں سورۃ، سورۃ النحل کے خواص و اعمال پیش کررہا ہوں امید ہے آپ کو فائدہ ہوگا۔

سورۃ النحل کے اہم خواص یہ ہیں۔

اسقاط حمل کیلئے مجرب ہے، دفع ٹڈیوں کیلئے مفید ہے، اسقاط جنین کے لئے بھی آزمودہ ہے۔ اس سورۃ کے اعداد ۵۲۰۱۸۸

اسکا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۳۳۹۵ | ۱۷۳۴۰۰ | ۱۷۳۳۹۳ |
| ۱۷۳۳۹۴ | ۱۷۳۳۹۶ | ۱۷۳۳۹۸ |
| ۱۷۳۳۹۹ | ۱۷۳۳۹۲ | ۱۷۳۳۹۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

اس نقش کو طالع حمل میں لکھیں۔ ساعت شمس کی ہو، دن پیر کا مناسب ہے۔ بخور گلنار یا بلدی کا جلائیں، دھات کے بجائے پوست آہو پر نقش کو لکھیں۔

اسقاط حمل روکنے کیلئے اس نقش کو پوست آہو پر لکھ کر عورت کی کمر میں باندھ دیا جائے تو یہ مرض دور ہو جائے گا۔ اب تک چوبیس خواتین کو میں نے لکھ کر دیا اور اللہ کے فضل و کرم سے ہر ایک کو اس سے فائدہ ہوا ہے۔ یہ چیز میرے خاص تجربے میں ہے۔ تمام لوگوں کو میری طرف سے اس عمل کی اجازت عام ہے۔

اگر کسی کے کھیت میں ٹڈیاں کثرت سے ہوں اور انہیں دفع کرنے کا ارادہ ہو تو مالک کو چاہیئے کہ اس نقش کو لکھ کر باغ کے چاروں طرف لٹکا دے۔ انشاء اللہ اس پرندے سے نجات مل جائے گی اور فصل برباد نہیں ہوگی۔

جس شخص کو نماز میں یا ویسے ہی شیطان کے وسوسے بہت آتے ہوں اس کو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیت نمبر 99 اور 100 " انہ لیس لہ سلطن سے ھم بہ مشرکون " 19 مرتبہ صبح و شام کو پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ شکایت ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی۔ مگر ابتدا میں یہ عمل کچھ روز تک مستقل جاری رکھنا ہوگا۔

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ کبھی کسی مرض میں مبتلا نہ ہو اور خصوصاً پیچیدہ مرض میں مثلاً ذیابطیس شکری، گیس کی بیماری، امراض خون، امراض قلب، نفسیاتی بیماری، اعصابی بیماری یا اسی قسم کی کوئی اور پیچیدہ بیماری ہو تو چاہیئے کہ عمدہ کا شہد (چاہے جتنی مقدار ہوسکے) لے کر اس پر سورہ نحل کی آیت نمبر 68 ، " واوحیٰ ربک سے لقوم یتفکرون " 136 مرتبہ پڑھ کر دم کرکے رکھ لے اور صبح و شام دو چمچی چاٹ لیا کرے۔ انشاء اللہ کبھی کسی بیماری میں مبتلا نہ ہوگا۔ جب شہد ختم ہو جائے تو مزید خرید کر اسی طرح دم کرلے۔ یہ وہ خاص نسخہ ہے جو آپ کو عملیات کی کسی کتاب میں نہیں ملے گا۔

اگر کسی دشمن کا باغ تباہ کرنا ہو بشرطیکہ شرع اجازت دیتی ہو تو چاہیئے کہ جب مشتری و شمس کے درمیان مقابلہ ہو یا عطارد و مشتری کے درمیان مقابلہ ہو یا عطارد و زحل کے درمیان تربیع ہو تو سیاہ کاغذ پر پوری سورہ نحل کو لکھیں، منہ میں کوئی تلخ

رکھ کر لکھیں اور پھر اسی طرح کسی نحس نظر کے وقت میں یا زوال کے وقت باغ میں دفن کردیں تو تمام درختوں کا پھل جاتا رہیگا۔ یاد رہے کہ یہ عمل بجز ظالم کے کسی اور کے لئے نہیں کرنا چاہیئے ورنہ تمام تر ذمہ داری عامل پر عائد ہوگی۔

اس سورۃ کی آخری آیت " ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون " کو 128 مرتبہ پڑھ کر جس بیمار پر دم کردیا جائے گا اگر اسکی موت کا وقت قریب نہیں ہوگا تو اسی روز وہ مریض تندرست ہوجائے گا۔ اگر پہلے دن کسی وجہ سے ایسا نہ ہو تو گیارہ دن تک اس عمل کو کریں۔ اس دوران انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔ بزرگوں کا آزمودہ عمل ہے آپ بھی کرسکتے ہیں۔

اگر کوئی شخص سولہ دن تک لگاتار اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھے اور پھر ہر روز پڑھنے کے بعد ہاتھوں پر دم کرکے چہرے پر ہاتھ پھیرلے اور پانی پر دم کرکے آنکھوں میں لگائے تو 16 دن کے بعد اس میں اتنی روحانی قوت پیدا ہوجائے گی کہ دشمن مسخر ہوجائے گا اور عامل کے قابو میں آجائے گا۔ تجربہ شدہ عمل ہے۔

وَھُوَ اَعْلَمُ بِالْمُھْتَدِیْن



بسم اللہ الرحمن الرحیم

17

# خواص و اعمال ◄ سورۃ بنی اسرائیل

اللہ تعالیٰ نے اس فانی کائنات کے بعض لوگوں پر بعض مقامات پر اور بعض
چیزوں پر اپنی برکتیں نازل کی ہیں تاکہ دوسروں کو اپنے کچھ عجائبات قدرت دکھ
بلاشبہ یہ قرآن بھی اس قسم کی روحانی ہدایات کا مجموعہ ہے جس میں ہر چیز خوب
سے بیان ہوئی ہے۔ پس سعی عمل کیلئے اللہ نے تین شرائط عائد کی ہیں۔ اول تصحیح
دوم تصحیح عمل حسب شرع سوم تصحیح عقیدہ پس قرآنی سورتوں کے اعمال کے لئے انہی
شرائط کی پابندی ازبس ضروری ہے۔ اب خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن کی
سترہویں سورۃ بنی اسرائیل کے خواص اور اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورۃ بنی اسرائیل کے اہم خواص یہ ہیں۔

عزت سے عمر بسر ہونے، نماز کے شوق کیلئے، تیر کے خطا نہ کرنے، چوری
امن کیلئے مجرب ہے، زبان میں لکنت، گنجے پن، بھوت پلید اور تنگ دلی اور بد
خوابی سے نجات کے لئے مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۴۵۸۱۸ ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۶۱ | ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۵۱ |
| ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۴۷ | ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۵۷ |
| ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۵۸ | ۶۱۴۵۳ | ۶۱۴۴۸ |
| ۶۱۴۴۹ | ۶۱۴۵۲ | ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۶۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو۔ ساعت مشتری کی ہو ، دن بدھ کا ہو ، دھات ٹن ٹھیک ہے ، بخورات میں صندل سرخ اور عود مناسب ہے۔

مندرجہ بالا خواص میں یہ لوح بہت کام آئے گی۔ بشرطیکہ تمام شرائط کے ساتھ لوح بنائی جائے جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اسکی عمر عزت سے بسر ہوگی۔

بھوت پلید سے نجات کیلئے اس لوح کو گھر کے دروازے پر لٹکادیں اور اس سورۃ کی 110 ویں اور 111 ویں آیت " قل ادعواللہ سے وکبرہ تکبیرا " تک کو 221 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے گھر کے چاروں کونوں میں چھڑکیں ، تین دن لگاتار کریں انشاء اللہ ان بلاؤں سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔

اگر اس سورۃ کو سفید ریشمی کپڑے پر لکھ کر بندوق ، پستول ، کمان یا کسی بھی ہتھیار پر پلیٹ دیا جائے تو نشانہ کبھی خطا نہ ہوگا۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

اگر یہ جاننا ہو کہ چور کون ہے ؟ تو جن لوگوں پر شک ہو تو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیت نمبر 105 " وبالحق انزلنہ سے مبشرا و نذیرا " تک روٹی یا کسی خوردنی چیز پر لکھ کر کھلادیں تو چور ہرگز نہ کھا سکے گا۔ آزمودہ ہے۔

بوجہ سحر اگر کوئی شخص عورت پر قادر نہ ہو تو چاہیئے کہ سورہ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 81 " وقل جاء الحق سے زھوقا " تک لکھ کر اس کی کمر سے باندھ دیں اور اس سے کہہ دیں کہ وہ خود بھی اس آیت کو نو مرتبہ پڑھے اور پھر معوذ تین پڑھ لے۔ انشاء اللہ اثر زائل ہوجائے گا۔

کسی بھی گنجے پر اس سورۃ کی 82 ویں آیت " وننزل من القرآن سے للمومنین

تک 1989 مرتبہ پڑھ کر تھتکار دیا جائے تو وہ اچھا ہوجائے گا۔ یہ عمل نوچندی
کیا جائے تو بہتر ہے۔

نماز کیلئے ضروری ہے کہ تہجد کے وقت اٹھ کر دو رکعت نفل پڑھے
نمبر 110 ، 111 کو شیشے کے برتن پر زعفران و گلاب سے لکھ کر دھو کر پھر ان
5 مرتبہ پڑھ کر دم کرکے اور بعد نماز فجر پی لیا جائے تو نماز کا شوق پیدا ہوجائے
سستی دور ہوجائے گی۔ آزمودہ ہے۔

جب قمر اور عطارد میں نظر تثلیث ہو اس وقت اس سورۃ کو زعفران سے
بچے یا اس شخص کو جسکی زبان میں لکنت ہو پلا دیا جائے تو زبان چلنے لگے گی اور
حاضر جوابی آجائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

جو شخص تنگ دلی ، غم و الم ، پریشان خواب اور خیالات فاسد میں مبتلا ہو
شخص متواتر تیرہ (13) روزے رکھے اور حلال روزی سے افطار کرے۔ پھر عشاء کے
آیت 105 ـ 106 " وما ارسلنک الا مبشرا سے ونزلنہ تنزیلا " تک 129 مرتبہ پڑھ
پانی پر دم کرکے کچھ اس وقت پی لے اور جو بچے وہ سحری کے وقت پی لے۔ انشاء
تمام شکایتیں دور ہوجائیں گی۔

اگر کوئی شخص روزانہ بعد نماز عصر سورہ بنی اسرائیل کو تین مرتبہ پڑھے گا ، لگ
28 روز کا عمل ہے تو وہ شخص اس سورۃ کا عامل ہوجائے گا اور سارے جہاں کی مشکل
حل کرنے کے قابل ہوجائے گا اس عمل کو اجازت لئے بغیر کوئی صاحب نہ کریں۔

تزکیہ نفس کے لئے " الحق " کو 729 مرتبہ روزانہ 16 دن تک اگر کوئی شخص
پڑھے تو سفاہت ، غرور ، کینہ ، ریا اور ہوس شہرت جیسی سب بیماریاں دور ہوجائیں گی
اور نفس کی اصلاح ہوجائے گی۔ اس اسم کو باآواز بلند بعد نماز فجر یا عصر پڑھیں ، میرے
تجربات میں سے ایک ہے۔ ہر شخص کو اس عمل کی اجازت ہے۔

فَاُولٰٓئِکَ کَانَ سَعْیُھُمْ مَّشْکُوْرًا



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

18

خواص و اعمال

# سورۃ الکہف

تمام خوبیاں اس پروردگار کے لئے ہیں جس نے یہ علم اس عاصی کو عطاء کیا ہے۔ بلاشبہ تمام آسمانوں اور زمین کا علم غیب اس ذات واحد کو ہے اور میرا ان علوم کے سلسلے میں خدا کے سوا کوئی مددگار نہیں ہے۔ اکثر افراد ان علوم کے سلسلے میں جلدی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ انہیں چاہیئے کہ صبر سے کام لیں اور پہلے روحانیت کے ابتدائی مراحل کسی استاد کامل کی زیر نگرانی طے کریں پھر ان اعمال کو کریں۔ اس لئے کہ یہ ایک خاص طور کا علم ہے۔ لہذا عجب نہیں کہ یہ اسرار اور بعض حکمتیں جلد ہی عامل پر مفصلاً منکشف ہوجائیں۔ یاد رکھیئے کہ ہر عمل حکمتوں پر مشتمل ہے جو آپ کے لئے کافی ہے۔

اب خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن حکیم کی اٹھارویں سورۃ، سورہ کہف کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

حدیث:

سورۃ کہف جمعے کے دن جو شخص پڑھے اس کے لئے ایک نور ہوگا دوسرے جمعہ تک (مستدرک حاکم) جس نے دس آیتیں اول سورہ کہف کی یاد کیں وہ فتنہ دجال سے محفوظ رہے گا۔ (مسلم)

سورہ کہف کے اہم خواص یہ ہیں۔

محتاجگی اور قرضے سے بے خوف رہنے کے لیئے ۔ سب آفتوں سے حفاظت کے لیئے شیر وغیرہ کے حملے سے بچنے کیلئے مفید ہے۔ حمل ساقط نہ ہونے کیلئے بہترین ہے۔ رات کو کسی وقت اٹھنے کے لیئے مجرب ہے۔ ظالم دشمن کی تباہی کیلئے اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۵۰۵۵۱۷ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۸۴ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر 3 آرہی تھی اس لئے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا۔ نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد کا ہو۔ ساعت مریخ کی ہو، دن بدھ ۔ دھات کے بجائے کاغذ مناسب ہے ۔ بخور میں رائی عمدہ ہے۔

یہ لوح مندرجہ بالا خواص میں بہت اکسیر ہوگی۔ خصوصاً محتاجگی اور قرضے سے نجات رہے گی بشرطیکہ لوح کی تیاری میں تمام شرائط اور قواعد کی پابندی کی گئی ہو۔

شیر کتا اور دیگر درندوں کے حملے سے بچنے کے لئے سورہ کہف کی 18 ویں آیت " وکلبھم باسط ذراعیہ بالوصید " کو پڑھنے لینے سے حفاظت رہے گی۔

ظالم دشمن کی تباہی اور خرابی کے لئے اس سورۃ کی آیات 4 تا 8 " وینذر الذین سے صعیداً اجرزا " کو جب مریخ و زحل میں نظر تربیع ، مقابلہ یا قران ہو اور دن ہفتے کا ہو تو اس آیت کو چوراہے سے ایک مٹھی مٹی لے کر نو سو (900) مرتبہ پڑھیں

اور پھر مطلوب کا تصور بھی کریں پھر اس خاک کو دشمن کے گھر یا باغ میں ڈال دیں - یہ عمل اسی طرح پانچ ہفتے لگاتار کریں۔ کامیابی ہوگی۔ اس عمل کیلئے مجھ سے شرعی اجازت لے لی جائے ورنہ اثر ظاہر نہیں ہو گا۔

درخت اور پھل کی ترقی کے لئے اس سورۃ کی آیات 32 اور 33 " واضرب لھم سے خللھما نھراً " تک جمعے کے روز چوتھی ساعت زحل میں 65 مرتبہ پڑھے اور پھر مٹی کی بارہ ٹھیکریوں پر تانبے کے قلم سے لکھ کر تمام ٹھیکریوں کو کنویں میں ڈال دیں - جس درخت کو اس کنویں کا پانی دیا جائے گا۔ خیر و برکت بے انتہا ہوگی۔

حمل نہ ساقط ہونے کیلئے اس سورۃ کی 25 ویں آیت " والبثوا فی کھفھم سے دو التسعا کو پانچ مرتبہ پانی پر یا دوائی پر دم کرکے عورت کو پلادیں۔ انشاء اللہ حمل ساقط نہیں ہو گا۔

سورہ کہف کی آیات 47 تا 49 " ویوم نسیر الجبال سے ولا یظلم ربک احداً " تک 9 مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرنا یا کسی کاغذ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر پلانا تمام آفتوں، جنوں، بھوت اور پلید سے محفوظ رکھتا ہے اور صحت و کامرانی کیلئے مجرب ہے۔

رات کو کسی بھی وقت جاگنے کے لیئے بعد نماز عشاء ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ کر سو جائے جب جاگنے کا ارادہ کرے گا انشاء اللہ اس وقت پر آنکھ کھل جائے گی مجرب المجرب عمل ہے۔

" المقتدر " یہ اسم الہیٰ جلالی ہے لہذا تمام جلالی شرائط کے ساتھ 31 روز تک لگاتار 17856 مرتبہ روزانہ پڑھیں تو زکوۃ اکبر ادا ہوجائے گی پھر عامل میں اتنی زبردست صلاحیت پیدا ہوجائیگی کہ بیان سے باہر ہے۔ ایسا آدمی کمزوروں کی اعانت کرے گا۔ غفلت دور ہوجائے گی تمام کاموں میں خلوص پیدا ہو گا۔ نہایت عظیم اور مشکل کام بھی آسانی سے ہوجایا کریں گے۔ یہ میرا آزمودہ عمل ہے۔

جو شخص دین و دنیا میں کامیابی اور ترقی چاہتا ہو۔ اسے چاہیئے کہ ان اعمال قرآنی

کو صحیح کاموں کے لئے استعمال کرے۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے کسی عالم سے مشورہ کرے اور روحانیت کے اسرار ورموز پر غور وفکر کرے۔ انشاء اللہ کامیابی ضرور ہوگی۔

ذٰلِکَ مِنۡ اٰیٰتِ اللّٰہِ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# سورۃ المریم

خواص و اعمال

بیک وقت عامل اور عالم بننے کے لئے ضروری ہے کہ حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں کو پوری طرح سے ادا کیا جائے۔ میں یہ باتیں اس لئے بتاتا ہوں کہ مجھے ان کے بتانے کا حکم ہے۔ ورنہ کتاب مقدس میں یہ باتیں مذکور ہیں اور ان کا ذکر فی الحقیقت اللہ تعالیٰ نے ہی کیا ہے۔ بلاشبہ کوئی اس کا ہم صفت نہیں اور نہ ہی کوئی لائق عبادت ہے۔ پس اسی کی عبادت کرنا ہم سب پر فرض ہے اور ہم سب اسی ذات واحد کے محتاج و محکوم ہیں جس نے ہمیں یہ علم دیا ہے۔

اور اب یہاں میں قرآن کریم کی انیسویں سورۃ سورۂ مریم کے خواص و اعمال پیش کررہا ہوں۔

سورہ مریم کے اہم خواص یہ ہیں۔

ہر جگہ عزت و آبرو کیلئے، خوشی کے خواب کے لئے، حمل قرار پانے کے لئے مجرب ہے۔ پھل آنے کے لئے آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۸۹۶۴۴ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۹۶۵۴۵ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۴۷ |
|---|---|---|
| ۹۶۵۵۰ | ۹۶۵۴۸ | ۹۶۵۴۶ |
| ۹۶۵۴۹ | ۹۶۵۴۴ | ۹۶۵۵۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اس لوح کو اس وقت لکھیں جب طالع حوت کا ہو۔ ساعت مریخ کی ہو، دن پر کا
مناسب رہے گا۔ دھات کے بجائے پوست آہو پر لکھیں اور بخورات میں قسط اور دارچینی
کی دھونی مناسب ہے۔

مندرجہ بالا اوقات اور شرائط کے ساتھ لکھ کر یہ لوح جس کے پاس ہوگی اس کی
عزت و آبرو میں ہر جگہ اضافہ ہوگا اور ہر وقت مؤکلان روحانیت کا حصار ہوگا حامل لوح
میں اتنی کشش پیدا ہوجائے گی جو بیان سے باہر ہے۔

مرگی کے مریض کے کان میں سورہ مریم کی پہلی آیت "کھیعص" مع بسم اللہ
195 مرتبہ پڑھ دم کردیا جائے تو یہ مرض ہمیشہ کیلئے دور ہوجائے گا۔ نہایت مُجرب
عمل ہے۔

رجب کے مہینے کی نوچندی جمعرات کو اس سورۃ کی پہلی آیت "کھیعص" کو
چاندی کے نگینے پر کندہ کراکر پہننے سے خوف دور ہوجاتا ہے۔ حاکم کے پاس قدر ہو اور
سب کام پورا ہو، پیاس کی شدت میں اسکو چوس لے تو سکون ہو اگر بارش کے پانی میں
ڈال کر پیئے تو حافظہ تیز ہو، نہایت آزمودہ عمل ہے۔

پوری سورہ مریم کو زعفران سے لکھ کر شیشے کے گلاس میں رکھیں تو گھر میں خیر و
برکت بہت ہو، اور خوشی کے خواب نظر آئیں اور تمام آفات و بلیات سے گھر کی حفاظت
ہوگی۔ نہایت آزمودہ عمل ہے۔ ساتھ ہی لوح کو بھی گھر میں لٹکائیں۔

جس عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو چاہیئے کہ میاں بیوی جمعے کے روز روزہ رکھیں
اور شکر بادام اور روٹی سے افطار کریں اور پانی بالکل نہ پئیں اور اس سورۃ کی آیت نمبر
5 تا 15 " وانی خفت الموالی من سے یبعث حیا" تک شیشے کے جام پر شہد سے لکھ کر
آب شیریں پاک سے دھو کر پانی کی ہنڈیا میں ڈالیں اب سفید چنے کی دال 224 دانے لیکر
ہر دانے پر ان آیات کو ایک مرتبہ پڑھ کر ہنڈیا میں ڈال دیں اور خوب تیز آنچ پر پکائیں
پھر عشاء کی نماز پڑھ کر سورہ مریم پڑھیں۔ جب دال خوب پک جائے تو پانی سے نکال

لیں۔ اور تھوڑا سا آب انگور ملالیں اور آدھا آدھا دونوں میاں بیوی پئیں اور تھوڑی دیر سو رہیں پھر اٹھ کر مباشرت کریں۔ انشاء اللہ اسی روز حمل قرار پائے گا اور اولاد بہت اچھی ہوگی۔ مجرب عمل ہے۔ جو خواتین و حضرات فائدہ اٹھائیں اس گناہگار کے حق میں دعا خیر فرمائیں۔

درخت میں خوب پھل آنے کیلئے اس سورۃ کی آیت 25-26 " وھذی الیک سے انسیا " تک کو نئے قلم سے زرد، سبز اور سرخ رنگ کے کپڑے پر لکھ کر درخت کی تین شاخوں میں باندھ دیں، انشاء اللہ خوب پھل آئے گا۔

داڑھ کے مریض پر اس سورۃ کی پہلی آیت 49 مرتبہ دم کردی جائے تو انشاء اللہ درد فوری دور ہوجائے گا۔

" الوارث " یہ اسم جلالی ہے اگر کوئی شخص اعمال جلالی کی شرائط کے ساتھ اس اسم کو دس ہزار دو سو ایک (10201) مرتبہ روزانہ بلاناغہ 49 روز تک پڑھ لے تو اس اسم کی زکات اکبر ادا ہوجائے گی اور عامل میں ایسی روحانی قوت پیدا ہوگی جو احاطہ تحریر سے باہر ہے۔ عامل کی حیرت رفع ہوجائے گی کوئی بڑا غم کبھی نہیں پہنچے گا۔ عمر دراز ہوگی۔ اسکا عامل سارے خاندان میں اپنے سارے ہم عمروں میں بڑی عمر والا ہوگا۔ استفادے کیلئے تمام حضرات کو اجازت عام ہے۔

اگر کوئی شخص 15 یوم تک لگاتار تہجد کی نماز کے بعد 2535 مرتبہ اس سورۃ کی پہلی آیت " کھیعص " کو پڑھے تو وہ اس آیت کا عامل ہوجائے گا اور اس میں شفا بخشی کی ایسی صلاحیت پیدا ہوگی جسے احاطہ تحریر میں نہیں لاسکتا۔ مختصر یہ کہ عامل پر بے شمار اسرار منکشف ہوجاتے ہیں۔ روحانی صلاحیتوں میں بے پناہ اضافہ ہوجاتا ہے۔

بلاشبہ میرے رب نے ان سب چیزوں کو جو آسمانوں اور زمینوں میں ہیں اپنی قدرت میں احاطہ کرر کھا ہے اور سب کو شمار کرر کھا ہے۔

اُولٰئِکَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْھِم ☼

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

20

خواص و اعمال

# سورۃ الطٰہٰ

بلاشبہ قرآن ایسی ذات مستجمع الصفات کا نازل کیا ہوا ہے جو بڑی رحمت والا ہے۔ اور عرش پر قائم ہے اور یقینی حق ہے۔ لہٰذا جو لوگ ان علوم الہیہ میں ۰۰۰۰ دلچسپی رکھتے ہیں ان کو پتہ ہونا چاہیئے کہ نماز کو شرف حاصل ہے پھر ایمان اور عمل صالح پر مداومت کرنا بھی ضروری ہے۔ اور اللہ کے حضور یہ دعا کرنا بھی ضروری ہے کہ علم میں اضافہ ہو۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن کی بیسویں سورۃ، سورہ طٰہٰ کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

حدیث:

نبی آخرالزماں صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ " جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا بلاشبہ پرسش بہشت میں جائے گا اور بے شمار ثواب مہاجر و انصار پائے گا۔

سورہ طٰہٰ کے اہم خواص یہ ہیں۔

پیغام نکاح میں کامیابی، عزت و آبرو، کشادگی ذہن، ترقی علم، تونگری کے لئے، دنبل اور زخموں کے علاج کیلئے مفید ہے۔ بچے کے رونے، دشمن کی زبان بندی کے لئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۳۹۹۲۸۳ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۹۹۸۱۸ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۲۲ |
| ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۰ |
| ۹۹۸۲۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۲۶ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو ، ساعت زہرہ کی ہو ، دن بدھ کا ہو ، دھات میں چاندی استعمال کریں، بخور میں سفید صندل ، عنبر مناسب ہے۔

کسر ایک کی وجہ سے خانہ 13 میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے قارئین نوٹ کرلیں۔

اس سورۃ کی پہلی آیت طٰهٰ ہے یہ جزو قرآن ہے۔ جو شخص اس کی زکواۃ ادا کرنے کا خواش مند ہو تو چاہیئے کہ شرائط جمالی کے ساتھ جمعے کے روز عصر کی نماز کے بعد ایک ہی نشست میں 196 مرتبہ پڑھ لے تو عامل ہوجائے گا۔ اور شفائے امراض پر قادر ہو جائے گا۔ نہایت سریع الاثر اور آزمودہ ہے مداومت کیلئے چودہ مرتبہ روز پڑھنا ہوگا۔

جو شخص تنگ دست ہو ، چاہیئے کہ اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے اور چودہ روز لگاتار فجر کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت کرے تو ، تونگری ہوجائے۔

اگر آیت " طه " کو چاندی کی انگشتری پر کندہ کرکے پہن لے تو حاسدوں کی زبان بند ہوجائے گی۔ مجرب ہے۔

اگر چینی کی پلیٹ پر " طه " کو 14 مرتبہ لکھ کر آشوب چشم والے کو پلائیں تو مرض سے محفوظ رہے۔ پانچ روز کا عمل ہے۔

دشمن کی نظروں سے پوشیدہ ہونے کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 77 " فاضرب لھم طریقا سے ولا تخشٰی o " بہت مجرب ہے مگر اس آیت کی زکوۃ ادا کرنا ضروری ہے۔ تیرہ روز تک اس آیت کو 4036 مرتبہ پڑھیں نوچندی اتوار کو شروع کریں حصار ضروری ہے۔

اس سورۃ کی آیات 105 تا 107 " ویسئلونک سے عوجا ولا امتا o " کو 318 مرتبہ پڑھ لیں پھر زخم اور دنبل والوں کو 21 مرتبہ دوائی پر دم کرکے دیں نفع ہوگا۔

اگر بچہ بہت روتا ہو تو اس سورۃ کی آیت نمبر 108 کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اس کے بازو میں باندھنے سے رونا موقوف ہوگا۔

پیغام نکاح میں کامیابی کیلئے مذکورہ نقش کو شرائط کے ساتھ لکھ کر گھر کے دروازے پر باندھ دیا جائے اور روزانہ سات روز تک ایک مرتبہ سورہ طہ کی تلاوت کی جائے تو پیغام میں کامیابی ضروری ہوگی۔

لکنت دور ہونے، ترقی علم و حافظے کیلئے اس سورۃ کی آیات 25 تا 28 کو چینی کی طشتری پر زعفران سے سورج نکلنے کے ساتھ لکھیں اور تیرہ روز لگاتار پیئں مجرب ہے۔ اعمال کا صحیح صحیح علم تو اللہ رب العزت کو ہی معلوم ہے یہ حقیر و ناتواں محض اس کے عطا کردہ علم کا امین ہے۔

وَيَسِّرْ لِيْ اَمْرِيْ o



21

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## خواص و اعمال

## سورۃ الانبیاء

جو لوگ عبادت گذار ہیں وہ یہ بات ذہن نشین کرلیں کہ اللہ تعالیٰ صابروں کو پسند فرماتا ہے اور انہیں عمدہ جزا سے نوازتا ہے، لہذا چاہیئے کہ امید و بیم کے ساتھ اللہ کی عبادت کرتے رہیں اور اس سے دب کر رہیں اس لئے کہ لوح محفوظ میں یہ بات اللہ نے لکھ رکھی ہے کہ جنت کے حقدار صرف نیک لوگ ہوں گے۔ لہذا جو عبادت گذار ہیں انہیں چاہیئے کہ قرآن مجید کی تلاوت کیا کریں اور اس میں غور و فکر کریں کہ اس میں ہدایت کا کافی مضمون ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب پیش خدمت ہے کلام الہیٰ کی اکیسویں سورۃ سورہ انبیاء کے خواص و اعمال۔

سورہ انبیاء کے اہم خواص یہ ہیں۔

دفع مصیبت کے لئے، قیامت کے دن حساب آسان ہونے کیلئے، متکبر ظالم کی تباہی، جذام کے علاج کے لیئے، سحرزدہ عورت پر قادر ہونے کیلئے، نیند آنے کیلئے اور اسم اعظم کیلئے مجرب ہے۔ دردزہ کیلئے اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۳۸۲۲۱۹ ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| ۹۵۵۴۹ | ۹۵۵۶۳ | ۹۵۵۵۵ | ۹۵۵۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۹۵۵۵۶ | ۹۵۵۵۱ | ۹۵۵۵۰ | ۹۵۵۶۲ |
| ۹۵۵۵۴ | ۹۵۵۵۷ | ۹۵۵۶۱ | ۹۵۵۴۷ |
| ۹۵۵۶۰ | ۹۵۵۴۸ | ۹۵۵۵۳ | ۹۵۵۵۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے

| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
|---|---|---|---|
| ١٥ | ۴ | ۵ | ١٠ |
| ١ | ١۴ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |

اوپر دیا گیا نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر ایک کی وجہ سے خانہ 13 میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو، ساعت مریخ کی ہو، دن بدھ کا ہو، دھات لوبالیں، بخورات میں رائی عمدہ ہے۔

اگر اس لوح کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر محفوظ کرلیا جائے تو ہر قسم کی مصیبت اور پریشانیاں دور ہوجائیں گی، نہایت مجرب نقش ہے۔

متکبر ظالم کی تباہی کیلئے اس سورۃ کی آیت 25 تا 29 " وما ارسلنا من قبلک سے کذلک نجزی الظلمین o " کسی پرانی قبر کی مٹی پر ان آیات کو اس وقت ساٹھ مرتبہ پڑھیں جب قمر و زحل کے درمیان قران ہو یا عطارد و مشتری کے درمیان نظر مقابلہ یا تربیع ہو۔ پھر اس مٹی کو ظالم کے گھر میں ڈلوادیں اور تماشا دیکھیں اس عمل کے لئے اجازت ضروری ہے۔ جس کا طریقہ کتاب کے شروع میں دیا ہے۔

اگر نیند کسی بیماری یا خوف کی وجہ سے جاتی رہے تو سورہ انبیاء کو زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر کمر سے باندھ دیں خوب نیند آئے گی۔ مجرب ہے۔

اگر درج بالا نقش کو لکھ کر پاس رکھیں تو جو شخص بوجہ سحر عورت پر قادر نہ ہو وہ قادر ہوجائے گا۔ انشاء اللہ۔ یا اگر اس سورۃ کی تیسویں آیت " اولم یرالذین سے افلایومنون " کو تین روز تک مسلسل ابلے ہوئے انڈے کا چھلکا اتار کر اس پر لکھ کر کھائیں یہ عمل مسلسل تین روز تک کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

مرض جذام کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 83 " وایوب اذ نادی سے ارحم الرحمین o " کو پڑھ کر تھتکار دیں اس کو گیارہ مرتبہ بعد ظہر پڑھنا ہے کچھ روز لگاتار کریں۔ انشاء

ندیہ خطرناک مرض دور ہوجائے گا۔

اگر اس سورۃ کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس عورت کو پلایا جائے جو
رد زہ میں مبتلا ہو تو درد جاتا رہے گا۔ تجربہ شرط ہے کلام الہیٰ میں کلام نہیں۔

روزانہ عشاء کی نماز کے بعد ایک بار اس سورۃ کو کوئی شخص سمجھ کر تلاوت کرے
قیامت کے دن اس کا حساب آسان ہو گا۔

" العالم " جی ہاں یہ اسم اعظم ہے ، روزانہ 141 مرتبہ اسکی تلاوت کرنے والا ہر
رح کے خوف سے آزاد ہو گا اور غیبی مدد اسکے شامل حال رہے گی۔ یقین نہ آئے تو آزما کر
یکھ لیں ایک ہی ہفتے کے بعد اسکی اثر انگیزی کی صداقت کا پتہ چل جائے گا۔

ان اعمال کو کرنے والا لازمی طور پر صوم و صلوۃ کا پابند ہو اسکے دل میں خوف
ٰ ہو اور وہ دنیاوی حرص میں مبتلا نہ ہو ۔

یُسَبِّحُوْنَ الَّیْلَ وَالنَّھَارَ لَا یَفْتُرُوْنَ ۝



22

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خواص و اعمال سورۃ الحج

اللہ کے تین اوصاف ایسے ہیں جن کا تذکرہ نہایت ضروری معلوم ہوتا ہے اول یہ کہ خشک اور بنجر زمین کو وہ اپنی قدرت کاملہ سے پانی برسا کر ابھارتا اور پھولاتا ہے اور پھر اس میں ہر قسم کے خوشنما نباتات لگتے ہیں دوم یہ کہ اللہ کا کمال ذاتی ہے ورنہ ایسا ہر گز نہ ہوتا اور سوم یہ کہ وہی بے جانوں میں جان ڈالتا ہے یہ اسکا کمال فعلی ہے، گویا کمال قدرت، کمال ذات اور کمال فعل، تین نمایاں اوصاف الہیٰ ہیں۔ لہذا ہمیں چاہیئے کہ اسکے حضور عاجزی کرتے رہیں۔ اسلیئے کہ عقل اور مشاہدے سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ سورج، چاند، ستارے، درخت، پہاڑ، چوپائے سبھی اسکے حضور عاجزی کرتے ہیں تو پھر ہم عقل والے کیوں نہ عاجزی کریں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب کلام مجید کی 22 ویں سورۃ، سورہ حج کے اعمال و خواص ملاحظہ کریں۔

سورہ حج کے اہم خواص یہ ہیں۔

مراد دنیاوی کیلئے، حفظ حمل کے لئے، بھاگے ہوئے غلام کیلئے، جہاز کو تباہی میں مبتلا کرنے کیلئے اور بارش کے لئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۳۸۲۳۴۴ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۷۴۴۷ | ۱۲۷۴۵۲ | ۱۲۷۴۴۵ |
| ۱۲۷۴۴۶ | ۱۲۷۴۴۸ | ۱۲۷۴۵۰ |
| ۱۲۷۴۵۱ | ۱۲۷۴۴۴ | ۱۲۷۴۴۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حوت کا ہو ساعت شمس کی ہو، دن پیر کا ہو بخور مشک لیں، دھات کے بجائے اونٹ کی کھال پر لکھیں۔

جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا اسکے تمام دنیاوی کام اس طرح ہوجایا کریں گے گویا غیب سے کوئی امداد مل رہی ہے۔ عقل حیران رہے گی کہ تمام کام خود بخود کس طرح ہورہے ہیں۔ یہ بہت ہی مجرب نقش ہے ہر کوئی بنا سکتا ہے صرف شرائط کی پابندی ضروری ہے۔

جب عطارد و زحل میں نظر مقابلہ یا تربیع ہو اس وقت پوری سورہ حج کو بہ تمام و کمال لکھ کر ظالم کے جہاز میں ڈال دیا جائے تو جہاز تباہ ہوجائے گا۔ اس عمل کو ناجائز کاموں کیلئے استعمال نہ کیا جائے ورنہ نتائج کی ذمہ داری خود عامل پر ہوگی۔

ظالم کی بربادی کیلئے اس سورۃ کی آیات نمبر 44 تا 46 " ثم اخذ تھم تا فی الصدور o " کو خرنوب کی لکڑی سے پانی میں شکر گھول کر لکھیں۔ اگر مریخ و زحل کی تربیع کے وقت لکھا جائے تو اور عمدہ ہو اور پھر کسی ویران کنویں میں ڈال دیں اگر کنواں دستیاب نہ ہو تو کسی ویران جگہ پر دفن کردیں اور قدرت کے کرشمے کو ملاحظہ کریں بلاوجہ ہرگز نہ کریں۔

بارش کیلئے سورہ حج کی آیات 63 اور 64 " الم تر ان اللہ انزل سے لھو الغنی الحمید o " کو 127 مرتبہ اس وقت پڑھنا ہے جب برج سرطان میں قمر و زہرہ کے درمیان قران ہو یا تثلیث ہو اس کے بعد خشوع و خضوع سے اللہ کے حضور دعا کریں اور عجائب قدرت ملاحظہ کریں۔

حفظ حمل کے لے درج بالا نقش تیار کرکے عورت کی کمر میں باندھ دیا جائے تو حمل حفاظت سے رہے گا اور نیک اور صالح اولاد پیدا ہوگی۔

بھاگے ہوئے غلام کا پتہ کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نماز استخار
پڑہیں پھر ایک مرتبہ سورہ حج ، ساتویں روز پتہ چل جائے گا کہ غلام کہاں ہے نہایت
مجرب نسخہ ہے۔

اسمائے حسنیٰ میں " العلی " کو گیارہ روز تک سو مرتبہ روزانہ پڑھنا ہے اس عمل
کو نوچندی اتوار سے شروع کریں پڑھنے کے لئے عشاء کے بعد کا وقت زیادہ مناسب رہے
گا۔ جب عمل مکمل ہوجائے گا تو عامل علم و حکمت کا منارہ بن جائے گا اور اسے حیرت
ہوگی کہ پیچیدہ سے پیچیدہ مسائل کو بھی وہ حل کرسکتا ہے۔ یہ نہایت مجرب اور آزمودہ نسخہ
ہے اجازت کے لئے کتاب کے شروع میں طریقہ درج ہے وہاں سے ملاحظہ کریں۔

اللہ سے ڈرتے رہنے کو اپنا شعار بنائیں اور قرآن کی واضح دلیلوں پر غور و فکر
کریں اور اللہ کی صفات کاملہ کو دل کی آنکھوں سے دیکھیں۔

وَاَنَّ اللّٰہَ یَھْدِیْ مَنْ یُّرِیْدُ ○



23

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# سورۃ المومنون

## خواص و اعمال

اے لوگوں ! اپنی نماز میں خشوع کرنے والے بنو اور خشوع کی حقیقت سکون قلب ہے۔ یعنی بالقصد خیالات غیر کو قلب میں حاضر نہ ہونے دو یعنی اطمینان ظاہری و باطنی کے ساتھ نماز کے پابندی کرتے رہو۔ اپنے رب کی آیتوں پر ایمان رکھو۔ ایمان میں کسی کو خدا کا شریک نہ ٹھہراؤ اور نیک نیتی سے صدقات دیتے رہو اور اللہ سے ڈرتے رہو۔ جس نے تمہارے لئے کان ، آنکھیں اور دل بنائے ہیں تاکہ تم اسکا شکر ادا کرتے رہو۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب قرآن مبین کی 23 ویں سورۃ ، سورۃ مومنون کے خواص اور اعمال ملاحظہ فرمائیں۔

سورہ مومنون کے اہم خواص یہ ہیں۔

شراب کی عادت چھوٹنے کیلئے ، عورت کے حاملہ ہونے کیلئے ، علاج خارش کے لئے اور دفع آسیب کے لئے بہت مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۳۵۱۷۱۴ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۱۷۲۳۵ | ۱۱۷۲۴۰ | ۱۱۷۲۳۹ |
|---|---|---|
| ۱۱۷۲۴۲ | ۱۱۷۲۳۸ | ۱۱۷۲۳۴ |
| ۱۱۷۲۳۷ | ۱۱۷۲۳۶ | ۱۱۷۲۴۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سنبلہ کا ہو، ساعت مشتری کی ہو، دن بر کا ہو، بخور میں عود لیں اور دھات کے بجائے اونٹنی کی کھال پر لکھیں۔

اگر درج بالا نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھا گیا تو یقیناً یہ مندرجہ بالا خواص میں عجیب طرح سے فائدہ کرے گا اور مزاج میں حقیقت پسندی کا عنصر غالب ہوگا۔

اگر کوئی شخص شراب کا عادی اور رسیا ہو تو چاہیئے کہ پوری سورہ مومنون کو صندل سرخ سے سفید کپڑے پر لکھ کر دھو کر اس شخص کو پلائیں لکھنے کے بعد عشاء کے بعد کا وقت مناسب ہے۔ تین روز لگاتار پلائیں انشاء اللہ یہ فعل قبیح چھوٹ جائے گا۔

عورت کے حاملہ ہونے کے واسطے اس سورۃ کی آیات 12 تا 14 " ولقد خلقنا الانسان سے احسن الخلقین o " کو ریحان اترج کے سات پتوں پر لکھ کر عورت کو ایک ایک پتہ نگلنے کے لئے دیں اور ہر پتے کے بعد گائے کا دودھ ایک ایک گھونٹ پلائیں انشاء اللہ خدا کے فضل سے وہ عورت حاملہ ہونے کی اہل ہو جائے گی نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔

آسیب زدہ کے کان میں اس سورۃ کی آیات نمبر 115 تا 118 " افحسبتم انما خلقنکم سے وانت خیر الرحمین o " کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کردیں انشاء اللہ آسیب دفعہ ہو جائے گا۔ تجربہ شدہ عمل ہے۔

ایک شخص خارش میں مبتلا ہو گیا اور اسکا علاج نہیں ہو رہا تھا۔ اس نے حضرت علی کو خواب میں دیکھا اور اپنے مرض کی شکایت کی۔ انہوں نے اس سورۃ کی آیت نمبر" 14 فکسونا العظم لحما سے احسن الخلقین o " تک یہ آیت پڑھی صبح کو وہ شخص صحتیاب اٹھا۔ لہذا ثابت ہوا کہ خارش کے لئے یہ زبردست روحانی عمل ہے۔

مؤکل اس سورۃ کا " بعقائیل " ہے۔ نو دن کا عمل ہے۔ روزانہ چار ہزار چھیانوے مرتبہ پڑھنا ہے۔ نوچندی سے اس عمل کو شروع کریں۔ اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ 3 - 3 مرتبہ عمل سے پہلے حصار کھینچ لیں۔ جب مؤکل حاضر ہو جائے تو اس سے دوبارہ حاضری کے طریقے دریافت کرلیں۔ اور نیک اعمال میں اس سے مدد لیں۔ اس

عمل کیلئے اجازت ضروری ہے۔

اسمائے الہیٰ میں " الملک " اس سورۃ میں موجود ہے۔ جو شخص پندرہ روز تک روزانہ پانچ سو چالیس مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ قدرت کی طرف سے حفاظت ملک کی صلاحیت عطا ہوگی جس سے وہ خلقت کو فیض پہنچا سکتا ہے۔

قارئین یاد رکھیں کہ یہ عملیات قرآن کے ہیں اور روحانی علاج بھی ہیں ان کے کرنے والوں کو چاہیئے کہ وہ لغویات سے ہر طرح سے خود کو محفوظ رکھیں۔ ورنہ اعمال میں اثر پیدا نہ ہوگا اور جب عمل میں اثر پیدا نہ ہوگا تو یقین اٹھ جائے گا اور یقین اٹھنے کا مطلب گمراہی ہے۔

اُنَّهُمْ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ٥



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

24

## خواص و اعمال

# سورۃ النور

اللہ کے نور عجیبہ کی حالت ایسی ہے جیسے نور علی نور ۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے جس
ن بندے پر چاہتا ہے اسکے قلب میں نور ہدایت ڈال دیتا ہے تو روز بروز اس کا
راح قبول حق کیلئے بڑھتا چلا جاتا ہے اور وہ ہر وقت احکام پر عمل کرنے کیلئے تیار رہتا
۔ لہذا پانچ وقت کی نماز پڑھتے رہیں اور زکوۃ دیتے رہیں بلاشبہ اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب
نے والا ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب سورہ نور کے اعمال اور خواص پیش کررہا
ں۔ یہ قرآن واضح کی چوبیسویں سورۃ ہے۔

سورہ نور کے اہم خواص یہ ہیں۔

احتلام سے محفوظ رہنے کیلئے ، شاعر وغیرہ کی زبان بندی کیلئے ، درد گردہ کیلئے
ب چشم کیلئے ، بانجھ عورت کیلئے ، مقبولیت عوام کیلئے اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۴۰۲۴۵۷ ہیں۔

کا نقش یہ ہے۔

| ۱۰۰۶۰۶ | ۱۰۰۶۲۰ | ۱۰۰۶۱۷ | ۱۰۰۶۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۸ | ۱۰۰۶۱۳ | ۱۰۰۶۰۷ | ۱۰۰۶۱۹ |
| ۱۰۰۶۱۲ | ۱۰۰۶۱۵ | ۱۰۰۶۲۲ | ۱۰۰۶۰۸ |
| ۱۰۰۶۲۱ | ۱۰۰۶۰۹ | ۱۰۰۶۱۱ | ۱۰۰۶۱۶ |

ش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے، کسر 3 کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے قارئین نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو، ساعت مشتری کی ہو، دن بدھ کا ہو، بخور عنبر کا ہو اور دھات میں ٹن عمدہ ہے۔

اگر اس لوح کو درج بالا اصول کے مطابق تیار کرکے کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو عوام میں اس کی مقبولیت بہت ہوگی اور ہر طرف عزت اور توقیر کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔

احتلام سے محفوظ رہنے کے لئے جمعرات کو رات کی نویں ساعت میں اس پوری سورۃ کو لکھ کر پاس رکھنا مجرب ہے۔

درد گردہ کے مریض کو چالیس روز تک مسلسل اس سورۃ کی پہلی آیت " سورۃ انزلنھا سے لعلکم تذکرون o " کو چینی کی طشتری پر زعفران سے لکھ کر دھو کر نہار منہ پلائیں نہایت مفید اور مجرب نسخہ ہے۔

بدزبان شاعر اور بدگو افراد کی زبان بندی کے لئے اس سورۃ کی آیت نمبر 12 تا 18 " لولا اذ سمعتموہ سے واللہ علیم حکیم o " کو سفید انگور کے پانی پر دم کرکے اس میں قدرے شکر ملاکر حلوا تیار کرکے کھلائیں پھر ان آیتوں کو گرم کئے ہوئے شہد سے مٹی کی ٹھیکری پر لکھ کر شربت بناکر اسے پلائیں اور تماشا دیکھیں۔

آشوب چشم کے علاج کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 35 تا 38 " اللہ نور السموت سے بغیر حساب o " تک کو روزانہ عصر کے بعد تین بار پڑھ کر جھاڑدیں، تین ہی روز کا عمل ہے انشاء اللہ مرض ہمیشہ کے لئے دفع ہوجائے گا۔

اس سورۃ کی آیت 45 " واللہ خلق سے علیٰ کل شی قدیر " کو کسی کاغذ پر نو مرتبہ لکھیں شروع میں بسم اللہ بھی لکھیں۔ پھر اسے دھو کر پانی میں محفوظ کرلیں اور 9 دن تک عورت کو پلائیں تو اسکا بانجھ پن دور ہوجائے گا۔ انشاء اللہ

اس سورۃ کا مؤکل " ونرائیل " ہے اس کی تسخیر کیلئے شرائط جمالی کے ساتھ نو چندی اتوار کو کسی گوشہ تنہائی میں 252 مرتبہ پڑھیں جب مؤکل حاضر ہو تو اسے سلام کریں اور اس سے حاضری کا طریقہ دریافت کریں پھر نیک اعمال میں مدد لیں۔ روزانہ اسکی مداومت کے لئے تیرہ مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ اجازت کے بغیر نہ کریں۔

اسمائے الہیٰ میں " المبین " اس سورۃ میں ہے اگر کوئی شخص تمام جمالی شرائط کے ساتھ نو روز تک لگاتار 1156 مرتبہ بعد نماز عصر پڑھے تو انسان کی طبیعت میں بے رغبتی پیدا ہوجاتی ہے اور وہ دنیاوی برائیوں اور آلائشوں سے خود کو بچاتا ہے۔

بلاشبہ قرآن مقدس میں ہر بات کا بیان بہت صاف صاف ہوا ہے اور خدا نے ہر بات پوری وضاحت اور تفصیل سے بیان کردی ہے۔ ہمارا کام ان پر غور و فکر ہے اور ان سے علم کے موتی سمیٹنا ہے۔

اِنَّہٗ لَمِنَ الصّٰدِقِیْنَ ○



25

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

# خواص و اعمال

# سورۃ الفرقان

اثبات توحید اور اثبات رسالت کے بغیر کوئی شخص مسلمان نہیں ہو سکتا۔ قیامت کے روز پر ایمان کامل بھی جزو ایمان میں سے ہے۔ ان سب کے ساتھ ساتھ تبلیغ دین، تسبیح اور تحمید عبادت لازم ہیں۔ ان پر سختی سے کاربند رہنا چاہیئے۔ عاجزی کو اپنا شعار بنائیں اور نماز تہجد کی پابندی لازمی طور پر کریں اس لئے کہ جو لوگ عبادت سے غفلت برتتے ہیں خدا ان پر توجہ نہیں دیتا۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب سورہ فرقان کے خواص اور اعمال ملاحظہ کریں یہ قرآن مجید کی پچیسویں سورۃ ہے۔

سورہ فرقان کے اہم خواص یہ ہیں۔

دولت و تونگری، حفاظت مال و متاع، نیند آنے کے لئے، بیوی و بچوں کی دینداری کیلئے۔ موذی جانوروں سے بچنے کے واسطے، شدید درد سر کے لئے بہت مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۰۹۵۷۵ ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۳۸۸ | ۵۲۴۰۲ | ۵۲۴۹۴ | ۵۲۳۹۱ |
| ۵۲۳۹۵ | ۵۲۳۹۰ | ۵۲۳۸۹ | ۵۲۴۰۱ |
| ۵۲۳۹۳ | ۵۲۳۹۶ | ۵۲۴۰۰ | ۵۲۳۸۶ |
| ۵۲۳۹۹ | ۵۲۳۸۷ | ۵۲۳۹۲ | ۵۲۳۹۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

اوپر دیا گیا نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے، کسر ایک کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ قارئین نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو، ساعت عطارد کی ہو، دن بدھ کا ہو، بخور مصطگی اور دھات کانسی ہو۔

اگر کوئی شخص اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو دولت و تونگری ہو۔ مال و متاع محفوظ رہے، لیکن درج بالا شرائط ضروری ہیں۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

جب قمر و زحل میں نظر تثلیث ہو تو اس سورۃ کو تین مرتبہ کاغذ پر لکھ کر بازو میں باندھ لیں تو موذی جانوروں مثلاً اژدھے وغیرہ کی ایذا سے محفوظ رہیں گے۔

شدید درد سر کے علاج کے لئے رمضان میں جمعۃ الوداع کو اس سورۃ کی آیت 45-46 الم ترالیٰ ربک سے قبضاً یسیراً o کو لکھ کر رکھ لیں اور وقت ضرورت کام میں لائیں۔

اگر کسی مرد کی شہوت باندھ دی گئی ہو تو اس سورۃ کو لکھ کر دھو کر پلایا جائے تو اثر باطل ہوجائے گا۔

اگر کسی شخص کو نیند نہ آتی ہو تو اس سورۃ کی آیت نمبر 47 " وھو الذی جعل سے النھار نشوراً o " کو اناسی (79) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں، سات روز تک لگاتار پلائیں انشاء اللہ یہ شکایت جاتی رہے گی۔

بیوی بچوں کی دینداری کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 74 " والذین یقولون سے اماماً o " تک کو 37 روز تک روزانہ بعد نماز ظہر 148 مرتبہ پڑھیں اور خشوع و

خضوع سے دعا کریں تو بیوی بچے دیندار، متقی اور اس کے تابعدار بن جائیں گے نہایت مجرب عمل ہے۔

اس سورۃ کا مؤکل " اکتائیل " ہے اسکو مسخر کرنے کیلئے بائیس (22) روز تک چار سو اکیس مرتبہ روزانہ بعد نماز عصر کسی تنہا مقام پر بیٹھ کر پڑھیں حصار کھینچ لیں، درود شریف اول و آخر 919 مرتبہ پڑھیں، جن کاموں میں الجھن ہو یا فیصلہ کرنا دشوار ہو اس میں اس مؤکل سے مدد لیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ اجازت کا طریقہ شروع میں دیکھیں۔

اگر کسی کے لڑکے یا لڑکی کا کہیں عقد نہ ہوتا ہو تو اس سورۃ کی آیت نمبر 54 " وھوالذی سے ربک قدیراً o " کو نو دن تک تین سو چوبیس مرتبہ مغرب کی نماز کے بعد پڑھیں تو انشاء اللہ منجانب اللہ عقد کا ذریعہ پیدا ہوجائیگا۔ نہایت آزمودہ نسخہ ہے۔

بلاشبہ اللہ کی ذات بڑی عالیشان ہے اور آسمانوں اور زمینوں کی حکومت اسے ہی حاصل ہے۔ اسکا کوئی شریک نہیں ہمیں اس سے ڈرتے رہنا چاہیئے اور حق و صداقت کا دامن نہیں چھوڑنا چاہیئے۔

كَانَ عَلٰى رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْئُوْلًا o



بسم اللہ الرحمن الرحیم

26

## خواص و اعمال

# سورۃ الشعراء

حقوق اللہ اور حقوق العباد ، ان کا ادا کرتے رہنا بھی از بس ضروری ہے۔ بلاشبہ
جو لوگ حقوق اللہ ادا کرتے ہیں اللہ ان عابدین کا دوست ہوتا ہے اور اسکی عبادت پر
نفع دیتا ہے۔ یعنی ایسی عقل و فہم دیتا ہے جس سے انسان نفع و ضرر کو سمجھنے لگتا ہے۔
لہذا خدائے رحیم پر توکل رکھیں بلاشبہ اسکا علم بھی کامل ہے۔ اور وہ اپنے نیک بندوں
پر مہربان بھی ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن مبین کی چھبیسویں (26) سورۃ سورۃ
شعراء کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورہ شعراء کے اہم خواص یہ ہیں۔

صدیق بننے کا ذریعہ ، سفر کی تکالیف سے بچنے کے لئے ، خوف سے امن ، زہریلے
جانوروں کے کاٹے کے علاج کے لئے ، دفینے کا شبہ ہو تو ، آشوب چشم اور سرسام کے علاج
کے لئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۴۰۳۷۳۸ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۰۰۹۳۶ | ۱۰۰۹۴۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۲۷ | ۱۰۰۹۴۰ | ۱۰۰۹۳۷ |
| ۱۰۰۹۳۹ | ۱۰۰۹۳۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۲۸ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۳۲ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۴۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو ، ساعت مشتری کی ہو ، دن بدھ کا ہو ، بخور میں حب الفار لیں اور دھات میں قلعی عمدہ ہے۔

اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو اس کے ایمان میں صداقت کا عنصر غالب ہوگا اور سفر کی تکالیف سے محفوظ رہے گا۔ آزمودہ ہے۔

آشوب چشم کے علاج کے لئے اس سورۃ کی پہلی آیت " طسم o " کو نوچندی جمعرات کو لکھ کر پیئے تو سال بھر تک یہ مرض نہ ہوگا اور کسی مریض کو پلا دے تو وہ شفایاب ہوجائے گا۔

دفینہ معلوم کرنے کیلئے اتوار کے روز زوال آفتاب کے وقت سورہ شعراء کی آیات 192 تا 197 " وانہ لتنزیل رب العلمین سے علموا بنی اسرائیل o " کو ایک کاغذ پر لکھ کر سفید مرغ تاجدار کے بازو پر باندھ کر شبے کی جگہ پر چھوڑ دیں وہ دفینہ کی جگہ پر کھڑے ہو کر پنجوں سے زمین کریدنا شروع کردے گا۔

اگر کسی زہریلے جانور نے کاٹ لیا ہو تو اسکی جھاڑ کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 130 " واذا بطشتم بطشتم جبارین o " کو پڑھ کر جھاڑیں ، ترکیب یہ ہے کہ جس جگہ ڈنک ہو اس مقام کو چٹکی سے پکڑ کر تین مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کریں۔ دوسری مرتبہ سات مرتبہ ، تیسری مرتبہ گیارہ مرتبہ اور چوتھی مرتبہ اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تکلیف بالکل دور ہوجائے گی۔

سرسام کے علاج کے لئے اس سورۃ کی آیت 191 تا 194 " وان ربک لھو العزیز الرحیم سے من المنذرین o " کو بیمار کے سر پر کلمے کی انگلی رکھ کر پانچ مرتبہ

پڑھیں ۔ تھوڑے تھوڑے وقفے سے پانچ بار اس عمل کر دھرائیں۔ جلد ہی بخار اتر
گا۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھ لے تو وہ ہر قس
خوف سے امن میں رہے گا۔ بشرطیکہ اسے معمول بنالے۔

مؤکل اس سورۃ کا " بعثائیل " ہے۔ چودہ دن تک 572 مرتبہ " یابعثا
پڑھیں جب مؤکل حاضر ہوجائے گا تو اس سے نیک کاموں میں مشورہ لیں۔ اس ع
نوچندی منگل سے کریں۔ درود شریف اول و آخر پانچ پانچ بار پڑھ لیں اور حصار بھی
لیں۔

اس سورۃ کی پہلی آیت " طسم o " ہے۔ اگر اسے گیارہ ہزار آٹھ سو
مرتبہ پڑھ لیا جائے تو اسکی زکوۃ ادا ہوجائے گی اور شفائی کاموں میں مددگار ثابت ہو
کسی بھی مرض کے لئے دم کر کے دوائی پر دیں فوری شفا ہوگی۔ درد والے مقام پ
رکھ کر اٹھائیس مرتبہ پڑھ دیں تو درد فوری ختم ہوجائے گا۔ اسکی مداومت کے لئے
مرتبہ پڑھنا کافی ہوگا۔ اجازت کے ساتھ عمل کریں۔

اللہ کی نشانیوں پر غور و فکر نہ کرنا گمراہی ہے۔ تمام مسلمانوں کو چاہیئے کہ
میں تدبر کریں اور اللہ سے ڈرتے رہیں کہ اسی کی طرف سب کو لوٹ کر جانا ہے۔

فَاتَّقُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوْنِ o



بسم اللہ الرحمن الرحیم

27

## خواص و اعمال ◄ سورۃ النمل

تین باتوں پر ایمان کامل ہونا ضروری ہے۔ اول اثبات وحی و رسالت ، دوم اثبات توحید اور سوم اثبات معاد و اشراط ساعت و جزا و سزا ، ہمیں چاہیئے کہ اللہ کے شکر گزار بنیں اور کثرت سے اسکا شکر ادا کریں۔ یہ بات بھی اظہر من الشمس ہے کہ اللہ نے کسی بھی مخلوق کو غیب کا علم عطا نہیں کیا۔ اللہ کی طرف سے دی گئی دلیلوں میں تدبر و تامل کریں اس لئے کہ انتاج کے لئے نظر و فکر دونوں ہی ضروری ہیں۔ میرا کام تو احکام الہیہ کی نشاندہی ہے ماننا نہ ماننا آپ کا کام ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن کریم کی ستائیسویں سورۃ سورۂ نمل کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورۂ نمل کے اہم خواص یہ ہیں ۔

نعمت منقطع نہ ہونے کیلئے ، سوتے آدمی سے اس کے دل کا حال معلوم کرنے کیلئے ، چونٹیوں کی کثرت دور کرنے کیلئے ، بھلا اور برا دریافت کرنے کیلئے ، چور کا پتہ کرنے کے لئے ، علاج عرق النساء ، کھانسی ، درد جگر ، حفظ قرآن شریف ، آگ سے حفاظت ، فوجداری مقدمے سے نجات کے لئے ، جنات کے دفع ہونے کیلئے بہت مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۳۴۰۹۶۲ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۶۵۱ | ۱۱۳۶۵۶ | ۱۱۳۶۵۵ |
| ۱۱۳۶۵۸ | ۱۱۳۶۵۴ | ۱۱۳۶۵۰ |
| ۱۱۳۶۵۳ | ۱۱۳۶۵۲ | ۱۱۳۶۵۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سنبلہ کا ہو، ساعت مشتری کی ہو، دن بر کا ہو، بخور میں صندل سرخ لیں اور دھات کے بجائے ہرن کی جھلی پر لکھیں۔

جس شخص کے پاس یہ نقش ہو اسکی کوئی نعمت منقطع نہ ہوگی۔ بشرطیکہ تمام شرائط کے ساتھ ہرن کی جھلی پر لکھا جائے

سوئے ہوئے آدمی سے اسکے دل کا راز معلوم کرنا ہو تو اس سورۃ کی آیات 74 تا 81 " وان ربک لیعلم سے فھم مسلمون o " کو سانپ کی جلد پر زعفران سے لکھ کر سوتے آدمی کے سینے پر رکھ دیں تو وہ اپنا سب حال ظاہر کردے گا۔ مگر ناجائز راز معلوم کرنا گناہ کبیرہ ہوگا۔ اس عمل کے لئے خصوصی فتویٰ اور اجازت لے لی جائے ورنہ عمل الٹا ہوجائے گا اور عامل کو نقصان ہوگا۔

اگر بھلا یا برا کھرا یا کھوٹا معلوم کرنا ہو تو اس سورۃ کی آخری آیت نمبر 93 " وقل الحمد للہ سے عما تعملون o " تک کو بارہ مرتبہ پڑھ کر ان چیزوں پر دم کیا جائے تو کھرے اور کھوٹے الگ الگ نکل آئیں گے۔

جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان کو کسی روٹی پر اس سورۃ کی آیت نمبر 25-26 " الا یسجدو سے رب العرش العظیم o " کو لکھ کر کھلائیں۔ چور وہ روٹی نہ کھا سکے گا سریع التاثیر عمل ہے۔

اس سورۃ کی آیت 88 " وتری الجبال سے بما تفعلون o " تک کو سات روز تک روزانہ سات مرتبہ دم کرکے عرق النساء والے کو یا کھانسی والے کو پلادیا جائے تو مرض ہمیشہ کیلئے جاتا رہے گا۔ اکسیر ہے۔

چونٹیوں اور دیمک وغیرہ کے دفع کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 18 " تایہا النمل ادخلوا سے وھم لایشعرون o " تک پھر آیت نمبر 30-31 " انہ من سلیمن سے واتونی مسلمین o " تک پھر آیت نمبر 37 " فلنا تینھم سے وھم صاغرون o " تک کسی پرچے پر لکھ کر زمین میں دفن کردیں یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دبادیں۔ مجرب نسخہ ہے۔

بغیر استاد کے قرآن شریف حفظ کرنے کے لئے اس سورۃ کی آیت نمبر 6 " وانک لتلقی القران من لدن حکیم علیم o " کو 1296 مرتبہ روزانہ پڑھیں مگر اول و آخر نو نو مرتبہ درود شریف بھی پڑھ لیں۔ انشاء اللہ بہت جلد قرآن حفظ ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔

آگ سے حفاظت کیلئے اس سورۃ کی آیت 8-9 " فلما جاء ھانودی سے العزیز الحکیم o " کو سفید کاغذ پر لکھ کر مکان یا دکان جس جگہ بھی آگ کا اندیشہ ہو لکھ کر لگادیں انشاء اللہ آگ سے حفاظت ہوگی ( یاد رہے کہ مذکورہ بالا آیات سفید کاغذ پر زعفران سے لکھنی ہیں) ۔

فوجداری مقدمے سے بری ہونے کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 26 " اللہ لا الہ سے العرش العظیم o " کو ننگ سر احرام باندھ کر عصر کے بعد سات ہزار سات سو بیس مرتبہ پڑھے تو نجات ہو۔ مجرب المجرب ہے۔

اگر اس سورۃ کی آیت نمبر 30-31 " انہ من سلیمن سے واتونی مسلمین o " کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں یا اگر مکان میں اثر ہو تو وہاں لٹکائیں انشاء اللہ تعالیٰ جن اسی دن وہاں سے دفع ہوجائے گا۔ اسکو لکھنے کیلئے غسل کرنا ضروری ہے۔

درد جگر کیلئے اس سورۃ کی 62 ویں آیت کے حصے " امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء o " کو سات مرتبہ دم کرکے دوائی پر یا پانی پر دے دیا جائے تو یہ مرض جاتا رہے گا اور اگر قمر و زہرہ کے قران کے وقت پڑھ کر پانی پر دم کرکے محفوظ کرلیا جائے اور پھر وقت ضرورت دیا جائے تو بھی نفع کرے گا۔

اس سورۃ کی پہلی آیت طس کو کوئی شخص 1587 مرتبہ روزانہ تین روز تک

پڑھے تو اسکی زکوۃ ادا ہوجائے گی لیکن اس عمل کو بلااذن نہ کریں اور اس وقت کریں جب قمر برج قوس میں ہو تو تمام مخفی باتوں کا انکشاف ہوجائے گا اور پیچیدہ امراض کے مریضوں کو دوائی پر دم کر کے دیں تو شفاء ہوگی۔ لکھ کر کسی کو تعویذ دے تو ہر مصیبت و بلا سے حفاظت رہے گی ۔ کتاب کا علم حاصل ہوگا اور کائنات کے اسرار منکشف ہوں گے۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

جو لوگ نماز کی پابندی کرتے ہیں اور زکوۃ دیتے ہیں انہی لوگوں کو علم و حکمت کی باتیں اللہ رب العزت کی طرف سے عطا ہوتی ہیں۔

عِندَهُ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ ○



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

28

# خواص و اعمال سورۃ القصص

اللہ کے نزدیک مجرم وہ ہے جو دوسروں سے گناہ کروائے۔ کیونکہ کسی سے گناہ کروانا بھی بہت بڑا جرم ہے اور اس کی سزا ضرور ملے گی۔ لہذا جو لوگ حق کے طالب ہوتے ہیں پہلے ان کی فہم درست ہوتی ہے پھر احکام ..... درست ہوتے ہیں پھر ہدایت ملتی ہے ۔ میں چاہتا ہوں کہ مسلمان علوم صحیحہ کے غائب ہونے سے پہلے ہی ہدایت پا جائیں تاکہ آنے والے وقت میں وہ محتاج ہدایت نہ ہو جائیں۔ لہذا انکشاف حق کے لئے مندرجہ بالا باتوں پر عمل لازمی ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب قرآن مبین کی اٹھائیسویں سورۃ ، سورۃ قصص کے خواص و اعمال ملاحظہ فرمائیں۔

سورۃ قصص کے اہم خواص یہ ہیں۔

" حفاظت از شر" بھاگے ہوئے کو بلانے کے لئے ، جھوٹی گواہی سے اندیشے کے لئے برائے ترقی علم و فہم ، امراض شکم ، غلام کو خیانت سے روکنے کے لئے، لڑکا پیدا ہونے کے لئے، گمشدہ بچے کے لئے ، دنیاوی خیالات سے چھٹکارا پانے کے لئے مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 407120 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۱۰۱۷۸۲ | ۱۰۱۷۸۷ | ۱۰۱۷۷۵ | ۱۰۱۷۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۷۷۴ | ۱۰۱۷۷۷ | ۱۰۱۷۸۱ | ۱۰۱۷۸۸ |
| ۱۰۱۷۸۵ | ۱۰۱۷۸۴ | ۱۰۱۷۷۸ | ۱۰۱۷۷۳ |
| ۱۰۱۷۷۹ | ۱۰۱۷۷۲ | ۱۰۱۷۸۶ | ۱۰۱۷۸۳ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |

درج بالا نقش کو خاکی چال سے پر کیا گیا ہے۔ کسر 2 کی وجہ سے خانہ نہم میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع عقرب کا ہو۔ ساعت زحل کی ہو۔ در بدھ کا ہی مناسب ہے۔ بخور میں سیاہ مرچ اور دھات کے بجائے سیاہ کاغذ پر لکھیں۔

اگر درج بالا نقش کو شرائط کے ساتھ لکھ کر کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو وہ ہر قسم کے شر سے اور ظالموں سے محفوظ رہے گا۔ آزمودہ ہے۔

اگر اس کو لکھ کر غلام کے بازو پر باندھ دیا جائے تو وہ خیانت اور بد کاری سے باز جائے گا۔ نہایت سریع الاثر عمل ہے۔

اگر اس سورۃ کو لکھ کر مریض کے شکم پر باندھ دیا جائے تو تمام امراض شکم طحال، درد جگر وغیرہ سب غائب ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ۔

اس سورۃ کی آیات 51 تا 55 " ولقد وصلنا سے لانبتغی الجٰھلین ہ " تک شرف اوج عطارد میں شیشے کے برتن پر لکھ کر اور نہر کے پانی سے دھو کر پلایا جائے تو قوت حافظہ تیز ہو اور علم و فہم میں بے حد ترقی ہو مجرب المجرب ہے۔

اگر کسی جھوٹی گواہی سے اندیشہ ہو تو اس سورۃ کی آیات 68 تا 70 " سبحٰن اللہ سے والیہ ترجعون " کو پیشی مقدمے کے وقت نو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ ہر قسم کا اندیشہ اور شر دور ہو جائے گا۔

اگر کسی شخص کے صرف لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں اور لڑکے کی خواہش ہو تو اس سورۃ کی آیات 4 تا 6 " یذبح انباء ھم سے لھم فی الارض " کو پورے 9 مہینے۔ تک ایام حمل میں روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر اپنی زوجہ کو کھلائے، انشاء اللہ نیک اور صاحب عمر لڑکا پیدا ہو گا۔

بھاگے ہوئے کو بلانے اور گمشدہ کے لئے اس سورۃ کی 13 ویں آیت " فردونہ الی امہ سے لایعلمون " تک کو لکھ کر کہیں دفن کر دیں اور ہر نماز کے بعد 169 مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد گمشدہ یا بھاگا ہوا بچہ یا شخص واپس آجائے گا۔

دنیاوی خیالات اور دنیاداری سے کنارہ کشی کے لئے اس سورۃ کی سترویں

(70) آیت " وھو اللہ سے والیہ ترجعون ہ " تک کو کسی گوشہ تنہائی میں بیٹھ کر اور موت کا تصور جما کر سات سو مرتبہ روزانہ پڑھیں انشاء اللہ تھوڑے عرصے میں تارک الدنیا ہو کر اللہ والا ہو جائے گا۔ اجازت کے بغیر نہ کریں۔

اس سورۃ کی پہلی آیت طسم ۔ کو ایک ہزار اسی مرتبہ دس دن تک پڑھیں اور گیارھویں دن ایک ہزار اکیاسی مرتبہ ۔ تو اس کی زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ اور نور الہیٰ حاصل ہوگا ۔ پھر اس سے خلقت کے دلوں میں ہیبت پیدا ہوگی اور تمام دیگر کاموں کے لئے فائدہ اٹھائیں اس عمل کو نوچندی پیر کو شروع کریں فجر کے بعد پڑھیں تو عمدہ ہے۔

قارئین قرآن میں دو طرح کی آیتیں نازل ہوئی ہیں ایک محکمات جن کا مفہوم قرآن سے واضح ہے اور دوسری متشابہات، جن کا مفہوم سرے سے بتایا ہی نہیں گیا ہے۔ آیات متشابہات کے بارے میں خود قرآن کا فرمان ہے کہ " وما یعلم تاویلہ الا اللہ " یعنی متشابہات کی حقیقت سوائے اللہ کے کسی کو نہیں معلوم۔ میں نے ہر قسم کی آیات کے فوائد لکھ دیئے ہیں فائدہ اٹھانا آپ کا کام ہے۔

اٰتَیْنٰہُ حُکْمًا وَّ عِلْمًا



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

29

خواص و اعمال

# سورۃ العنکبوت

امتحان کی حکمت یہ ہے کہ جو لوگ صدق و اعتقاد سے مسلمان ہوتے ہیں
امتحانات میں ثابت قدم رہتے ہیں اور ان کا ایمان زیادہ پختہ ہو جاتا ہے۔ البتہ جو لو
دفع الوقتی کے لئے مسلمان ہوتے ہیں وہ امتحان و آزمائش کے وقت اسلام کو چھوڑ
ہیں، لہذا دل قوی کر کے اللہ پر بھروسہ رکھنا چاہئے کیونکہ اللہ ہی بھروسے کے لائق ہ
سب کچھ سنتا اور سب کچھ جانتا ہے۔ وہ تمام صفات میں کامل ہے، لہذا جو ایسا
الصفات ہو وہ ضرور بھروسے کے قابل ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب قرآن حکیم کی 29 ویں سورۃ کے خ
و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورہ عنکبوت کے اہم خواص یہ ہیں۔

" فراخی رزق کے لئے، حج کے لئے، چوتھیہ کے لئے، دفع غم کے لئے، قضائے حاج
اور درد سر کے لئے بہت مجرب ہے"

اس سورۃ کے اعداد 275297 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۸۸۲۴ | ۶۸۸۲۷ | ۶۸۸۳۰ | ۶۸۸۱۶ |
| ۶۸۸۲۹ | ۶۸۸۱۷ | ۶۸۸۲۳ | ۶۸۸۲۸ |
| ۶۸۸۱۸ | ۶۸۸۳۲ | ۶۸۸۲۵ | ۶۸۸۲۲ |
| ۶۸۸۲۶ | ۶۸۸۲۱ | ۶۸۸۱۹ | ۶۸۸۳۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے - کسر 3 کی وجہ سے خانہ پنجم میں
اضافہ کر دیا گیا ہے - نوٹ فرمالیں۔
اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد کا ہو - ساعت قمری ہو - دن بدھ کا
ہے بخور میں عود لیں - اور دھات کے بجائے سفید کاغذ پر نقش لکھیں۔
جس کسی کے پاس یہ نقش ہو گا اس کی تمام حاجات خود بخود غیب سے پوری ہو
ں - نہایت مجرب ہے۔
چوتھیہ بخار والے کو اس سورۃ کو زعفران سے جمعے کے روز بعد نماز عصر لکھ کر
پلایا جائے بہ فضل تعالیٰ جلد ہی ٹھیک ہو جائے گا۔
اگر کوئی شخص روزانہ عصر کے بعد اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھ لے تو اس کے
د کسل دفع ہو جائیں گے البتہ نماز کی پابندی ضروری ہے۔
اس سورۃ کی ساٹھویں آیت "وکاین من دآبۃ سے ھوالسمیع العلیم " کو اگر متوکلین
سو مرتبہ روزانہ پڑھیں تو رزق میں فراخی کے لئے مفید ثابت ہوا ہے۔
کوئی شخص حج کرنے کی تمنا رکھتا ہو اور بظاہر کوئی سامان نہ بن پڑتا ہو تو چاہیے کہ
ورۃ کی آخری آیت "والذین جاھدوا سے لمع المحسنین " کو روزانہ فجر کی نماز کے بعد
و خدا کی طرف متوجہ کرے۔ پھر تیرہ سو اسی مرتبہ پڑھے بیس روز کا عمل ہے پھر
ہ کوئی صورت نکل آئے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔
اگر درد سر نہ جاتا ہو تو چاہیے کہ اس سورۃ کو تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے
ں کو دیں - اور اس کے سر پر بھی دم کر دیں - معجزاتی طور پر درد سر جاتا رہے گا۔
اس سورۃ کی پہلی آیت " آلم " کو - پانچ ہزار اکتالیس مرتبہ فجر کی نماز کے بعد
جلالی کے ساتھ پڑھ لیا جائے تو نور معرفت حاصل ہو گا۔ اور ہر قسم کے امراض کے
ے کام آئے گی۔ نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔
توحید فی التکوین پر میرا ایمان کامل ہے - اور اس کے ساتھ توحید فی الوھیۃ پر
یعنی توحید فی التکوین اور توحید فی الوھیۃ دونوں میرے نزدیک مسلم ہیں وجہ اس کی
ہے کہ عقل کی دولت خدا نے اسی لئے عطاء کی ہے کہ مضامین قرآن میں غور و فکر کیا

جائے !!!

وَمَا يَعْقِلُهَا اِلَّا الْعٰلِمُوْنَ ٥



بسم اللہ الرحمن الرحیم

30

## خواص و اعمال

# سورۃ الروم

آسمان اور زمین کے فرشتوں میں بعض اختیاراً اور بعض اضطراراً اللہ رب العزت کی حمد و ثناء کرتے ہیں، پس جب وہ ایسا محمود الصفات اور کامل الذات ہے تو ہمیں بھی صبح کے وقت، بعد زوال، ظہر کے وقت اور شام کے وقت اس کی تسبیح لازماً کرنی چاہیے اس لیئے کہ یہ اوقات تجدد نعمت و زیارت ظہور آثار قدرت کے ہیں۔ اسی لئے ان میں تجدید تسبیح مناسب ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب رکتبِ مبین کی تیسویں سورۃ، سورہ روم کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورہ روم کے اہم خواص یہ ہیں۔

ظالم دشمن پر دہشت بٹھانے کیلئے، ظالم کو بیمار کرنے کیلئے، فوت شدہ وظیفے کے مکافات کیلئے، محبت زوجین، سوکھے کے مریض کے علاج کیلئے سود مند ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 269977 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷۴۹۴ | ۶۷۴۹۷ | ۶۷۵۰۰ | ۶۷۴۸۶ |
| ۶۷۴۹۹ | ۶۷۴۸۷ | ۶۷۴۹۳ | ۶۷۴۹۸ |
| ۶۷۴۸۸ | ۶۷۵۰۲ | ۶۷۴۹۵ | ۶۷۴۹۲ |
| ۶۷۴۹۶ | ۶۷۴۹۱ | ۶۷۴۸۹ | ۶۷۵۰۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

درج بالا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے، کسر تین کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک

کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ قارئین نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو، ساعت قمر کی ہو، دن بدھ مناسب ہے، بخور لوبان اور دھات چاندی لیں۔

درج بالا نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو ظالم دشمن پر اسکی دہشت قائم ہوجائیگی۔ مجرب عمل ہے۔

اس سورۃ کو بارش کے پانی سے لکھ کر دھو کر مٹی کے برتن میں رکھ دیں اور تھوڑا تھوڑا ظالم دشمن کو پلادیں تو وہ بیمار ہوجائے گا۔

محبت زوجین کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر21 " ومن آیتہ سے مودۃ ورحمتہ " کو چار سو اکتالیس مرتبہ نو دن تک مسلسل پانی پر دم کرکے میاں بیوی کو پلادیا جائے تو دونوں میں محبت اور ہمدردی پیدا ہوگی۔ مجرب ہے۔

مرض سوکھا (ATROPHY) کے علاج کے لئے اس سورۃ کی آیت نمبر " 50 فانظر الیٰ اثر رحمتہ اللہ سے علیٰ کل شئی قدیر " کو عشاء کی نماز کے بعد دو ہزار پانچ سو مرتبہ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کرکے رکھ لیں۔ پھر اس تیل سے تھوڑا تھوڑا ہر روز مریض کے جسم پر مالش کریں انشاء اللہ دس بارہ دن میں مریض قوی ہوجائے گا۔ آزمودہ ہے۔

فوت شدہ وظیفے کے مکافات کیلئے اس سورۃ کی پہلی آیت " آلم o کو اکیس (21) دن تک دو سو چالیس مرتبہ روز پڑھیں۔ آخری دن دو سو اکتالیس مرتبہ پڑھنا ہے۔ یہ نہایت ہی آزمودہ اور مجرب نسخہ ہے ہر خاص و عام استفادے کیلئے اجازت لے لے۔

جب تک علم اور ایمان عطاء نہ ہو۔ یقین کا ہونا بھی ممکن نہیں ہوتا اور بغیر یقین اور اعتماد کے ساتھ کسی بھی امور میں کامیابی ممکن نہیں ہوتی۔ چاہیئے کہ سب سے پہلے یقین پیدا کرے پھر علم و ایمان پر توجہ دے اور پھر عمل کی طرف راغب ہو تو کامیابی و کامرانی نصیب ہوگی۔

اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّتَفَکَّرُوۡنَ o



بسم اللہ الرحمن الرحیم

31

# خواص و اعمال — سورۃ القمان

جو لوگ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے رہتے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں دانشمندی اور حکمت عطاء کرتا ہے۔ لہٰذا نماز کی پابندی، اچھے کاموں کی نصیحت، برے کاموں سے اجتناب، مصیبت میں صبر، تکبر سے بچنا چاہیئے، رفتار میں اعتدال اختیار کرنا چاہیئے اور آواز کو بلند نہ ہونے دینا چاہیئے۔ تب کہیں جاکر نعمت ظاہری و باطنی کا ظہور ہوگا۔ بیشک اللہ تعالیٰ سب باتوں کا جاننے والا ہے۔

خواص و اعمال سورہ کے سلسلے میں اب کتاب الحکیم کی 31 ویں سورۃ، سورۃ لقمان کے خواص و اعمال ملاحظہ کریں۔

پیٹ کی سب بیماریوں کیلئے، بخار کیلئے، طوفان دریا کے تھمنے کیلئے، درستی ذہن و زبان، فراخی رزق اور علاج مرگی کے واسطے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 159000 ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۲۹۹۷ | ۵۳۰۰۴ | ۵۲۹۹۹ |
| ۵۳۰۰۲ | ۵۳۰۰۰ | ۵۲۹۹۸ |
| ۵۳۰۰۱ | ۵۲۹۹۶ | ۵۳۰۰۳ |

اس نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حوت کا ہو، ساعت عطارد کی ہو، دن پیر

کا مناسب ہے، بخور میں گوگل جلائیں اور دھات کے بجائے ہرن کی کھال پر لکھیں۔

اس نقش کو جو کوئی شرائط بالا کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا یا بازو پر باندھے گا تو جملہ امور میں کامیابی ہوگی اور رزق میں بیحد کشادگی و فراخی ہوگی، سریع الاثر ہے۔

اس سورۃ کو اتوار کے روز ساعت عطارد میں زعفران سے لکھ کر دھو کر رکھ لیا جائے تو پیٹ کے مریضوں کو وہ پانی پلایا جائے جملہ امراض کیلئے فائدہ مند ہے۔

اگر دریائی سفر کے دوران طوفان آگھیرے تو اس سورۃ کی 31 ویں آیت "الم تر ان الفلک سے صبار شکور ○ " کو چار پرچوں میں لکھ کر مشرق کی جانب یکے بعد دیگرے ایک ایک کرکے دریا میں ڈال دیں تو طوفان دریا ساکن ہوجائے گا۔ مجرب ہے۔

اس سورۃ کی آیت نمبر 27-28 " ولو ان مافی الارض سے سمیع م بصیر ○ " کو کندر پر پڑھ کر شہد میں ملا کر صبح و شام کھلایا جائے تو جس کا ذہن بگڑ گیا ہو یا تقریر میں مضمون کی آمد نہ ہو تو سب شکایتیں دور ہوجائیں گی۔ اور زبان و ذہن دونوں اچھے ہو جائیں گے۔

مرگی کے مریض یا مریضہ کو اس سورۃ کی آیت نمبر 28 " وما خلقکم سے سمیع بصیر ○ " لکھ کر پلائیں اور تعویز بنا کر گلے میں ڈالیں تو مرض ہمیشہ کیلئے جاتا رہے گا۔ مجرب المجرب ہے۔

بخار کے علاج کیلئے صبح و شام اس سورۃ کو پانچ پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کرلیا جائے تو بخار جاتا رہے گا۔ اکسیر ہے۔

اس سورۃ کے مؤکل کو مسخر کرنے کیلئے پرہیز جمالی کے ساتھ " یااکرائیل " کو بعد نماز عشاء کسی تنہا مقام پر بیٹھ کر سترہ روز تک روزانہ دو ہزار آٹھ سو تہتر" (2873) مرتبہ پڑھ لیں۔ تو مؤکل خود ہی بشکل انسان نمودار ہوگا۔ اسے سلام کریں اور نیک کاموں میں مشورہ طلب کریں۔ اس سے اسی حاضری کا طریقہ بھی دریافت کریں۔ اس کے بعد مداومت کے لئے روزانہ پچیس مرتبہ پڑھ لیں۔ اجازت کے لئے کتاب کے شروع میں طریقہ دیکھ لیں۔

اس سورۃ کی پہلی آیت " آلم ہے ○ " اسکی زکوۃ صرف وہی لوگ دیں جو نماز

زکوۃ اور صدقات پابندی سے ادا کرتے ہوں۔ (71) دن تک روزانہ (71) مرتبہ پڑھ لیں تو زکو ۃ ادا ہوجائے گی۔ روحانی امور میں استخارے کیلئے بہت ہی مجرب عمل ہے ہر خاص و عام اجازت لیکر کرسکتا ہے۔

بلاشبہ روحانیت میں اعلیٰ مدارج وہی لوگ طے کرتے ہیں جو اللہ کے بتائے ہوئے راستے کو اختیار کرتے ہیں اور ایمان پر سختی سے قائم رہتے ہیں۔

وَعْدَ اللّٰہِ حَقًّا ٥



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

32

خواص و اعمال

# سورۃ السجدہ

مومنین کو چاہیئے کہ صبر کے دامن کو تھامے رہیں ، صاحب یقین ہونے کیلئے صبر بہت ضروری ہے اور جو لوگ صابر ہوتے ہیں وہی ائمہ دین بنائے جاتے ہیں۔ بلاشبہ قرآن ایک روشنی ہے جس سے بے شمار لوگوں کو ہدایت حاصل ہوتی ہے اور جن لوگوں کو ہدایت حاصل ہوجاتی ہے وہ بارگاہ الہیٰ میں مقبول ہوجاتے ہیں۔ بے شک قرآن کی نشانیاں بڑی عظیم ہیں۔

خواص و اعمال کے سلسلے میں اب سورۂ سجدہ کے خواص و اعمال ملاحظہ فرمائیں۔ یہ کتاب لاریب کی 32 ویں سورۃ ہے۔

سورۂ سجدہ کے اہم خواص یہ ہیں ۔

سورۂ سجدہ کی قیامت کے روز عجیب کیفیت ہوگی۔ بخار کیلئے ، درد سر کیلئے ، مرگی کے لئے ، بچے کی عمدہ نشوونما کیلئے ، بانجھ پن کیلئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 113332 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۲۸۳۲۹ | ۲۸۳۲۸ | ۲۸۳۴۰ | ۲۸۳۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳۴۱ | ۲۸۳۳۴ | ۲۸۳۳۰ | ۲۸۳۲۷ |
| ۲۸۳۲۶ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۳۷ | ۲۸۳۳۸ |
| ۲۸۳۳۶ | ۲۸۳۳۹ | ۲۸۳۲۵ | ۲۸۳۳۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

اوپر دیا گیا نقش خاکی چال سے پر کیا گیا ہے، کسر دو کی وجہ سے خانہ 9 میں
ک کا اضافہ کردیا گیا ہے نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جو طالع سرطان کا ہو ، ساعت عطارد کی ہو ، دن بدھ
ابو، بخور مصطگی لیں ، دھات ایلومینیم لیں۔

جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا اس پر رب العلمین کی طرف سے بہت سی
شفتوں کا انکشاف ہوگا۔ مجرب ہوگا۔

اگر اس سورۃ کو لکھ کر مرگی والے کے گلے میں ڈال دیا جائے تو مرض ہمیشہ کے
ے جاتا رہے گا۔ لیکن اسے اتوار کے روز ساعت عطارد میں لکھا جائے

بچے کی عمدہ نشوونما کے لئے اس سورۃ کی آیات 7 تا 9 " الذی احسن سے
شکرون o " کو شیشے کے برتن میں لکھ کر اور چوبیس مرتبہ پڑھ کر دم کرکے پانی رکھ
یا جائے اور پھر تھوڑا تھوڑا پانی کسی چیز مثلاً دودھ وغیرہ میں ملاکردیں انشاء اللہ خوب
شوونما ہوگی۔

کوئی شخص اس سورۃ کی پہلی آیت الم o کی زکوۃ دے دے تو پھر وہ ہر قسم کے
راض کا علاج کرنے کا اہل ہو جائے گا ۔ زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ اس آیت کو روزانہ عصر
ے بعد 1680) مرتبہ پڑھیں اور تیسرے روز 1681 مرتبہ - یہ کل تین دن کا عمل ہے
روز پڑھنے کے بعد ہاتھوں پر دم کرلیں۔

جو عورت بانجھ ہو یا اس کے حمل قرار نہ پاتا ہو تو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیت
تا 9 " ذلک علم الغیب سے قلیلاً ما تشکرون o " معہ بسم اللہ مشک و زعفران سے
نی کی طشتری پر لکھ کر اکتالیس روز تک صبح و شام پلائیں نہایت مفید و مجرب ہے۔

اس سورۃ کو پانچ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر برج سرطان میں ہو تو پانی پر دم
کے رکھ لیں پھر بخار اور درد سر کے مریض کو پانی پلایا کریں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ نسخہ
مجرب ہے ہر کوئی کرسکتا ہے۔

اگر کوئی شخص اس سورۃ کو روزانہ مغرب کی نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھے اور
ر بھرے میں جاکر خدا سے گڑگڑا کر دعا کرے تو قیامت کے روز یہ سورۃ اس کی شفاعت

کرے گی۔ اور اس روز اس سورۃ کی بڑی ہی عجیب کیفیت کا مشاہدہ ہوگا۔

جو لوگ اللہ کی نشانیوں پر غور و فکر کرتے ہیں اور جب بھی انہیں کوئی نشانی نظر آتی ہے تو فوراً سجدے میں گر جاتے ہیں بلاشبہ ایسے ہی لوگ اچھے اعمال کا اچھا صلہ پائیں گے۔

اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ ۝



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

خواص و اعمال

# سورۃ الاحزاب

مسلمانوں پر اپنی جان و مال سے بھی زیادہ ختم المرسلین حضرت محمد صلی
للہ علیہ وسلم کا حق ہے اور آپ صلی اللہ علیہ و سلم کی اطاعت مطلقاً اور تعظیم بدرجہ
کمال واجب ہے اور اس میں احکام و معاملات آگئے ہیں یعنی اس حکم شریعت کی رو سے
وجوب کا اثبات ثابت ہے۔ اول صاحب وحی پر اتباع وحی اور غیر صاحب وحی پر
تباع صاحب وحی کا۔ یعنی ہر امر میں حضورؐ کی اطاعت لازمی ہے۔

خواص و اعمال سورہ کے سلسلے میں قرآن مجید کی 33 ویں سورۃ سورۂ احزاب کے
خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورۂ احزاب کے اہم خواص یہ ہیں۔

مشکور کے لقب سے پکارے جانے کیلئے، لڑکیوں کے پیغام، ہیبت بٹھانے،
خواب نیند آنے، ظالم کو مطیع کرنے، دفع پرندگان، روزی کی کشادگی، ہر آڑی مشکل
کیلئے، بدچلن عورت کے لئے، نور قلب کیلئے، حضور اقدس کی زیارت کیلئے نہایت
مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 355258 ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| ٨٨٨١٦ | ٨٨٨٢١ | ٨٨٨١٠ | ٨٨٨١١ |
|---|---|---|---|
| ٨٨٨١٤ | ٨٨٨٠٧ | ٨٨٨٢٠ | ٨٨٨١٧ |
| ٨٨٨١٩ | ٨٨٨١٨ | ٨٨٨١٣ | ٨٨٨٠٨ |
| ٨٨٨٠٩ | ٨٨٨١٢ | ٨٨٨١٥ | ٨٨٨٢٢ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ١٠ | ١٥ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١ | ١۴ | ١١ |
| ١٣ | ١٢ | ٧ | ٢ |
| ٣ | ٦ | ٩ | ١٦ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو ، ساعت قمر کی ہو ، دن بدھ
ہو ، بخور میں کافور لیں اور دھات چاندی مناسب ہے۔

جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی وہ شخص بہت مقبول ہوگا اور لوگ اسے مشکو
کے لقب سے پکارنے لگیں گے۔ روزانہ فجر کو ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت بھی کریا
کریں تو عمدہ ہے۔

اس پوری سورۃ کو کاغذ پر بدھ کے روز لکھ کر کسی ڈبے میں بند کرکے گھر میں
رکھا جائے تو لڑکیوں کے نکاح کیلئے کثرت سے پیغام آئیں گے۔ مجرب ہے۔

اس سورۃ کی آیت 45 تا 48 " یایھا النبی سے وکفی باللہ وکیلاً o " تک کو
مشک و زعفران سے لکھ کر روغن چنبیلی میں دھو کر رکھ لیں اور سات روز تک پندرہ
مرتبہ پڑھ کر تیل پر دم کرکے رکھ لیں اور پھر ابرو اور رخسار پر لگاکر جس کے پاس جائے
گا اس پر اس کی ہیبت قائم ہوگی اور عزت و آبرو میں اضافہ ہوگا۔

جو دشمن کسی فہمائش سے باز نہ آئے تو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیت 60 تا
66 لئن لم ینتہ المنفقون سے واطعنا الرسولاً o " تک کو لکھ کر کسی پرانے کنویں یا
دریا کے پانی میں دھو کر اس وقت اس کے گھر میں پانی چھڑک دیں جب قران قمر و مریخ ہو
اور تماشہ قدرت دیکھیں۔

نیند خوب آنے کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 56 " ان اللہ وملئکتہ سے تسلیماً "
o تک کو گیارہ مرتبہ پڑھ لینا اکسیر ہے۔

دفع پرندگان خورندہ کے لئے درج بالا نقش کو لکھ کر چار گوشوں پر لٹکائیں بہت
ہی مفید عمل ہے۔ تجربہ کرکے دیکھیں۔

اس سورۃ کی تیسری آیت " وتوکل علی اللہ وکفی باللہ وکیلاً o " کو تین روز تک
مسلسل چھ ہزار پانچ سو اکسٹھ مرتبہ پڑھیں تو ہر آڑی مشکل سے نجات ہو ، نہایت مفید

ہے۔

روزی کا دروازہ کھلنے کیلئے آیت نمبر 6 " النبی اولیٰ سے فی الکتب مسطوراً o "
کو روزانہ بعد نماز فجر تین سو چوبیس مرتبہ پڑہیں، مجرب ہے۔

اس سورة کی آیت نمبر 33-34 " وقرن فی بیوتکن سے ان اللہ کان لطیفاً خبیراً
o " کو ایک ہزار پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے عورت کو پلایا جائے تو بدچلنی، بدزبانی
اور نافرمانی دور ہوجائے گی اور وہ شوہر کی مطیع ہوگی۔

نور قلب کے لئے آیات 45-47 " یاایھا النبی سے من اللہ فضلاً کبیراً o " کو
سورج نکلنے سے پہلے 93 مرتبہ پڑھنا نہایت مجرب ہے۔

اس سورة کی آیت نمبر 56 " ان اللہ وملئکتہ سے وسلمو اتسلیماً o " کو جمعرات
کے دن 3136 مرتبہ پڑھیں تو اسی روز نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت اور ہم
کلامی کی دولت سے مشرف و ممتاز ہوگا۔

اللہ سے ڈرتے رہنا اور تقویٰ اختیار کرنا ہر مسلمان مرد و عورت کے لئے ایک
لازمی امر ہے۔ کافروں اور منافقوں کی صحبت سے گریز ہی میں عافیت و بھلائی ہے۔

كَانَ ذٰلِكَ فِى الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا o



34



## خواص و اعمال

## سورۃ السبا

قرآن فی نفسہ امر حق منزل من اللہ ہے اور ایسے امر حق کی تکذیب خود حق تعالیٰ کی تکذیب ہے۔ اس پر جتنی سزا ہو بجا ہے اور قرآن راہ راست مرضی عنداللہ کی تعلیم و ہدایت کرتا ہے۔ جو شخص اس کو نہ مانے گا اور قصداً راہ راست سے دور رہے گا نہ اسکو عقائد حقہ کا پتہ لگے گا نہ اعمال صالحہ کا اور یہی طریقہ ہے نجات کا۔ پس طریقہ نجات سے قصداً دور رہنے پر سزا ہونا بے جا نہیں ہے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں کتاب مبین کی 34 ویں سورۃ، سورۂ سبا کے خواص و اعمال ملاحظہ کریں۔

سورۂ سبا کے اہم خواص یہ ہیں۔

یرقان کیلئے، موذی جانوروں سے حفاظت کیلئے، مفقود کی خبر کیلئے، مقدمے میں کامیابی کیلئے مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 253419 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۸۴۴۷۰ | ۸۴۴۷۵ | ۸۴۴۷۴ |
|---|---|---|
| ۸۴۴۷۷ | ۸۴۴۷۳ | ۸۴۴۶۹ |
| ۸۴۴۷۲ | ۸۴۴۷۱ | ۸۴۴۷۶ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع جوزا کا ہو، ساعت مریخ کی ہو، بخور میں

...نسط لیں، دن پیر ٹھیک ہے اور دھات کے بجائے ہرن کی جھلی پر لکھیں۔

اس نقش کو تمام تر شرائط کے ساتھ لکھ کر اگر کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو وہ ہر قسم کے مقدمے میں کامیاب رہے گا۔ مجرب ہے۔

یرقان والے شخص کو یہ پوری سورۃ لکھ کر دھو کر پلانا اور منہ پر پانی چھڑکنا بہت مفید ہے۔ تجربہ کرکے دیکھیں۔

موذی جانوروں سے حفاظت کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر 14 " فلما قضینا سے فی العذاب المھین o " کو پرچے پر لکھ کر دفن کردیا جائے آزمودہ ہے۔

اگر کسی کا بھائی، ملازم، کوئی قریبی عزیز یا دوست مفقود ہو گیا ہو تو اسکی خبر معلوم کرنے کیلئے تین دن روزانہ روزے رکھے اور ہر روز اس سورۃ کی آیت 1-2 " الحمد للہ الذی سے وھو الرحیم الغفور o " کو 1458 مرتبہ باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھیں اور پانی پر دم کریں تینوں دن لگاتار عمل ہو پھر دم کئے ہوئے پانی میں تھوڑی سی مشک اور زعفران گھولیں پھر سفید کاغذ پر درج بالا آیتوں کو تین مرتبہ لکھیں اور کسی درخت میں لٹکا دیں، انشاء اللہ ایک ہفتے میں مفقود کی خبر مل جائے گی۔ مجرب المجرب ہے۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے تمام جہانوں کیلئے پیغمبر بناکر بھیجا۔ یعنی انسان ہو یا جن، عرب ہوں یا عجم، موجود ہوں یا آئندہ آنے والے گویا ہر ایک کیلئے آپ صلعم ہی پیغمبر ہیں۔

قارئین! تمام اعمال کی خوب وضاحت کردی ہے پھر بھی کوئی بات ناقابل فہم ہو تو اہل علم حضرات سے مشورہ کرلیا کریں۔ خدا کے حضور دعاگو ہوں کہ ان اعمال کو خلوص دل اور سچے اعتقاد سے کرنے کی توفیق عطاء کرے۔ (آمین)

اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لِّکُلِّ عَبْدٍ مُّنِیْبٍ o



35



## خواص و اعمال

# سورۃ الفاطر

مومنین کی مثال ادراک حق میں بصیر کی سی ہے اور مومن ادراک حق کے ذریعے سے جس طریقہ ہدایت کو اختیار کرتا ہے اس طریقہ حق کی مثال نور کی سی ہے ۔ اور اسی طرح جو ثمرہ جنت وغیرہ اس طریق حق پر مرتب ہوگا اس کی مثال ظل بارد کی سی ہے ۔ لہذا، ہمیں کتاب اللہ کی تلاوت مع العمل کرتے رہنا چاہئے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں اب کتاب منیر کی 25 ویں سورۃ، سورۃ فاطر کے خواص و اعمال رقم کر رہا ہوں۔

سورۃ فاطر کے اہم خواص یہ ہیں۔

" نظر بد سے بچنے کے لیے ، حفاظت جانور، جنت میں جس دروازے سے چاہے جائے، نماز کے مقبول ہونے، طحال کے لئے، تجارت میں برکت کے لئے ، نکسیر کے لئے اور اسقاط حمل کے لئے مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد 242773 ہیں:۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ٦٠٦٩٣ | ٦٠٦٩٦ | ٦٠٦٩٩ | ٦٠٦٨٥ |
|---|---|---|---|
| ٦٠٦٩٨ | ٦٠٦٨٦ | ٦٠٦٩٢ | ٦٠٦٩٧ |
| ٦٠٦٨٧ | ٦٠٧٠١ | ٦٠٦٩٤ | ٦٠٦٩١ |
| ٦٠٦٩٥ | ٦٠٦٩٠ | ٦٠٦٨٨ | ٦٠٧٠٠ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے۔
...ک کا اضافہ کر دیا ہے نوٹ کر لیں۔
اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو۔ ساعت ... پنجم میں
...ہ کا ہو، بخور میں جدوار لیں دھات قلعی عمدہ ہے۔
جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اس کی تجارت میں منجانب اللہ خاص بر...
...گی، مگر حامل لوح کے لئے ضروری ہے کہ وہ ہر وقت پاک صاف رہے۔ اگر اس نقش
...کاغذ پر لکھ کر جانور کے گلے میں ڈال دیا جائے تو وہ جانور ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔
اس سورۃ کی اکتالیسویں آیت " ان اللہ یمسک سے حلیماً غفوراً " تک نکسیر والے
...کے سر پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں اور ہر بار یہ کہدیں کہ " اے نکسیر بند ہو بحکم واحد قہار و
...عزیز جبار " ایک وقت میں کل پانچ مرتبہ پڑھنا ہے، انشاء اللہ شفاء ہوگی۔
حفاظت حمل کے لئے درج بالا آیت کو لکھ کر کمر پر باندھ دیا جائے تو اسقاط کا
...خطرہ نہیں رہتا۔ مجرب ہے۔
سورہ فاطر کی آخری آیت " ولو یو اخذ اللہ سے بعبادہ بصیراً " کو نو مرتبہ پڑھ کر
...دل کے مریض پر سات روز تک لگاتار دم کر دیا جائے تو وہ مریض تندرست ہو جائے
گا۔

اس پوری سورۃ کو زعفران سے لکھ کر سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں ڈالا جائے
...نظر بد سے حفاظت رہے گی۔ خاص عمل ہے۔
جنت میں جس دروازے سے چاہے جانے کے لیئے اور نماز کے مقبول ہونے کے
...لئے اس سورۃ کو اگر کوئی شخص روزانہ فجر کے بعد اور عشاء کے بعد ایک ایک مرتبہ پڑھے
...مجرب ہے ہر کسی کو اس عمل کی عام اجازت ہے۔
...قد میں اضافے کے لئے پہلی آیت میں سے یزید فی الخلق مایشاء " کو زعفران اور
...عرق گلاب سے چینی کی طشتری پر گیارہ مرتبہ لکھ کر صبح کو اور رات کو سوتے وقت پی لے
اور کم از کم بارہ گھنٹے تک لیٹے رہیں انشا اللہ تھوڑے ہی عرصے میں کامیابی ہوگی۔ مجرب
ہے۔

تمام تعریفیں اسی کے لائق ہیں جس نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا کیا اور فرشتوں کو پیغام رساں بنایا۔ ہمیں اسی سے مدد، امان اور علم و راہنمائی کا طالب ہونا چاہئے کہ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

36

## خواص و اعمال ◄ سورۃ الیٰسٓ

اولاد آدم کو اللہ تعالیٰ نے ہر دور میں نبیوں اور مصلح لوگوں کے ذریعے اس بات کی تاکید کردی ہے کہ شیطان کی عبادت نہ کرنا کہ وہ تمہارا صریح دشمن ہے۔ اور یہ کہ صرف خدائے ذوالجلال کی عبادت کرتے رہنا۔ بلاشبہ اس کی ذات پاک ہے اور وہ ہر معاملے میں بااختیار ہے اور تمام اولاد آدم کو اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

حدیث:

سورۃ یٰسٓ قرآن مجید کا دل ہے۔ جو کوئی شخص اس کو خدا کیلئے پڑھے وہ بخش دیا جائے گا۔ اسکو اپنے مُردوں پر پڑھو (مستدرک) ہر شے کے لئے دل ہے اور قرآن کا دل سورہ یٰسٓ ہے۔ جس نے یٰسٓ پڑھی اس کے لئے دس قرآن پڑھنے کا ثواب لکھا جائے گا۔ (ترمذی) جس نے رات کو محض خدا کی خوشنودی کیلئے یٰسٓ پڑھی حق تعالیٰ اسکی مغفرت فرمائیں گے (دارمی۔ طبرانی)

قرآن باحکمت کی چھتیسویں سورۃ، سورۂ یٰسٓ کے خواص و اعمال اب پیش خدمت ہیں۔ ملاحظہ کریں۔

سورۂ یٰسٓ کے اہم خواص یہ ہیں۔

گناہوں کی بخشش کیلئے، جانکنی کی آسانی، گفتگو میں غالب آنے کیلئے، نظربد، وضع حمل میں آسانی، داڑھ کے درد کیلئے، بدزبان کی زبان بندی کیلئے، عورت کا دودھ بڑھانے کیلئے، دشمن پر غلبہ، جھگڑا ختم کرنے کیلئے، دفع نسیان جانور، درد و زہر نیش کیلئے، درد حلق، درخت میں پھل کیلئے بہت مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 221410 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۴۵ | ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۵۵ |
| ۵۵۳۵۷ | ۵۵۳۵۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۴۶ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۵۰ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۶۰ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اسی وقت لکھیں جب طالع جدی کا ہو، ساعت زحل کی ہو، دن بدھ کا ہو، بخور میں قرنفل لیں اور دھات میں سکہ لیں۔

جو شخص اس لوح کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر یا لکھوا کر اپنے پاس رکھے گا وہ دشمنوں پر ہمیشہ غالب رہے گا۔

اس سورۃ کی پہلی آیت "یٰسٓ o " کو سات روز تک سات سو مرتبہ کسی مقررہ وقت پر شرائط جلالی کے ساتھ پڑھ لے تو مؤکلان علوی اسکی مدد ہر وقت کریں گے۔ ہر نیک معاملے میں راہنمائی ملا کرے گی ۔ بہت سے امراض کے لئے صرف دم کر کے دینا ہی کافی ہوگی مداومت کیلئے ستر مرتبہ روز پڑھنا ہوگا۔

اس پوری سورۃ کو قران قمر و مریخ میں زعفران سے لکھ کر دھو کر پانی محفوظ کر لے اور سات روز تک روزانہ پیئے تو جس سے گفتگو کرے گا اس پر غالب رہے گا اور جو سن لے یاد رہے۔

اور اگر اسی سورۃ کو عرق گلاب سے لکھ کر بچے والی عورت کو پلایا جائے تو اس کا دودھ بڑھ جائے گا۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی وہ نظربد سے محفوظ رہے گا اور جملہ بیماریوں سے حفاظت رہے گی۔

اگر دو شخص جھگڑا کرتے ہوں اس وقت اس سورۃ کی آیت 1 تا 5 " یٰسٓ سے العزیز الرحیم o " تک کو پڑھ دیں تو جو ناحق پر ہوگا وہ خاموش اور مغلوب ہوجائے گا۔

بدزبان کی زبان بندی کے لئے اس سورۃ کی 65 ویں آیت کے حصے " الیوم نختم علیٰ افواھھم " کو گیارہ مرتبہ پڑھیں اور لکھ کر اپنے پاس رکھے مفید ہے۔

اس سورۃ کی 77 ویں آیت " اولم یرالانسان سے خصیم مبین o " معہ بسم اللہ پڑھتا جائے اور داڑھ کے درد والے کے رخسار پر ہاتھ پھیرتے جائیں۔ پانچ مرتبہ ایک وقت میں پڑھیں۔ انشاء اللہ فوری افاقہ ہوگا۔

وضع حمل میں آسانی کیلئے اس سورۃ کی 82 ویں آیت " انما امرہ سے کن فیکون کو لکھ کر پانی میں حل کرکے عورت کو پلادیا جائے تو آسانی ہوگی۔ نہایت مفید ہے۔

اس سورۃ کی 72 ویں آیت " وذللنھا سے یاکلون " کو اٹھارہ (18) مرتبہ پڑھ کر اس پالتو جانور (مثلاً گائے، بکری، گھوڑی وغیرہ) پر دم کریں جو اپنے بچے کو نہ پہچانے اور دودھ نہ پلائے۔ مجرب ہے۔

تھوڑا سا روغن کنجد لے کر ڈنک نیش کے موقع پر رکھ کر اس سورۃ کی آیت نمبر 9 " وجعلنا من مبین سے لایبصرون " کو تین بار پڑھیں۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا۔ بزرگوں کا آزمودہ عمل ہے۔

اس سورۃ کی آیت نمبر 78 تا 83 " قال من یحی العظام سے والیہ ترجعون o تک کو پندرہ مرتبہ دم کرکے پلانا درد حلق کیلئے اکسیر ثابت ہوتا ہے۔

اگر کوئی شخص جانکنی کے عالم میں مبتلا ہو تو چاہیئے کہ اس کے سرہانے بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر آہستہ آہستہ یہ سورۃ تلاوت کی جائے تو جانکنی میں آسانی ہوتی ہے۔

اگر باغ میں پھل نہ آتا ہو یا بہت کم آتا ہو تو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیت 33 تا 35 "وایۃ لھم الارض المیتۃ سے افلا یشکرون o " کو تانبے کے پترے پر کندہ کرکے باغ میں دفن کریں یا کسی درخت میں رکھیں۔ نہایت مفید ہے۔

گناہوں کی بخشش کیلئے روزانہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کا پڑھنا عمدہ ہے۔ چاہیئے کہ اسے اپنا معمول بنالیں۔

الغرض یہ سورۃ قرآن باحکمت کا دل ہے اس کے خواص پر غور و فکر اور اعمال پر عمل دو جہاں کی مصیبتوں کے لئے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

وَكُلَّ شَيْءٍ أَحْصَيْنَاهُ فِي إِمَامٍ مُّبِينٍ o





37

## خواص و اعمال سورۃ الصافات

جو شخص دلیل کے بعد بھی عناداً اللہ کے کسی فرمان یا حکم سے انکار کرے وہ جہنمی اور ذلیل ہے۔ اور اہل ایمان وہ لوگ ہیں جو حق کا اتباع کرتے ہیں۔ لہذا کسی چیز کا مدعی ہونے کیلئے مشاہدے، عقل اور نقل کی اشد ضرورت ہوتی ہے۔ بلاشبہ علم کسی کو بھی بحکم الہیٰ سے ہی ملتا ہے دوسرے ذرائع کی کوششیں اکثر بیکار ثابت ہوتی ہیں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں کلام مبین کی 37 ویں سورۃ، سورۃ صافات کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

سورۃ صافات کے اہم خواص یہ ہیں۔

آسیب زدہ کیلئے، جہاں سانپ، بچھو کثرت سے ہوں، اولاد مر جاتی ہو، زلزلوں کی کثرت سے بچنے کیلئے، آیات حرز وغیرہ کیلئے مفید ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 464754 ہیں۔

اسکا نقش یہ ہے۔

| ۱۱۶۱۹۰ | ۱۱۶۱۹۵ | ۱۱۶۱۸۴ | ۱۱۶۱۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۶۱۸۸ | ۱۱۶۱۸۱ | ۱۱۶۱۹۴ | ۱۱۶۱۹۱ |
| ۱۱۶۱۹۳ | ۱۱۶۱۹۲ | ۱۱۶۱۸۷ | ۱۱۶۱۸۲ |
| ۱۱۶۱۸۳ | ۱۱۶۱۸۶ | ۱۱۶۱۸۹ | ۱۱۶۱۹۶ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سنبلہ کا ہو، ساعت زہرہ کی ہو، بخور میں عنبر لیں، دن بدھ ٹھیک ہے، دھات کے بجائے دنبے کی کھال پر لکھیں۔

جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے وہ آسیب سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کو لکھنے کیلئے درج بالا شرائط نہایت ضروری ہیں۔ آسیب زدہ کیلئے بھی مفید ہے۔

سانپ، بچھو، درندے، اور ہر بلا سے حفاظت کیلئے اس سورۃ کی آیت نمبر ایک تا گیارہ " والصفت صفا سے من طین لازب o " کوئی شخص روزانہ پڑھ لیا کرے۔ مجرب ہے صرف ایک مرتبہ ہی پڑھنا کافی ہوگا۔ یہ دراصل آیات حزر ہیں۔

جانور مثل گائے، بکری وغیرہ کی حفاظت کیلئے اس سورۃ کی 7 ویں آیت " وحفظا من کل شیطن مارد o " معہ بسم اللہ شریف لکھ کر تعویز بناکر ڈال دیں۔ مفید ہے۔

اس سورۃ کی آیات 75 تا 79 " ولقد نادنا نوح سے نوح فی العلمین o " اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد پندرہ مرتبہ پڑھ لے تو ہر مصیبت سے نجات رہے گی اور اولاد زندہ رہے گی۔ مجرب المجرب ہے۔

زلزلوں کی کثرت سے بچنے کیلئے اور بلاؤں کے دفع کیلئے اس سورۃ کی آیات 180 تا 182 " سبحن ربک رب العزۃ سے رب العلمین o " تک کا ختم پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ ختم کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعہ کو اکتالیس آدمی کسی ایک جگہ پر بیٹھ جائیں پھر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اجتماعی طور پر دو لاکھ چورانوے ہزار آٹھ سو انچاس (2,94,849) مرتبہ پڑھیں اور پھر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لیں اور پھر سب ملکر اجتماعی طور پر حصول مقصد کیلئے دعا کریں تو پورے ایک سال تک زلزلہ نہیں آئے گا۔ انشاء اللہ۔

" رب المشارق " جی ہاں یہ اسمائے الہیٰ میں سے ہے اگر کوئی شخص انیس (19) روز تک اس اسم اعظم کو 874 مرتبہ پڑھیں تو اسرار ربانی کا انکشاف ہوگا اور کشف کی صلاحیت پیدا ہوگی۔ شرائط جمالی ہے پرہیز بھی جمالی ہیں۔ لیکن پڑھنے کیلئے فجر کا وقت مقرر

کریں اور پابندی کریں۔ اگر کسی امر میں استفسار کی ضرورت ہو تو علمائے روحانیت سے مدد لیں یا مشورہ کریں۔

بے شک بڑی کامیابیاں انہی لوگوں کو حاصل ہوتی ہیں جو محنتی اور مضبوط قوت ارادی کے مالک ہوتے ہیں اور پورے خلوص و لگن سے کوشش کرتے ہیں آپ بھی ان رہنما اصولوں پر عمل کریں تو انشاء اللہ عظیم کامیابی نصیب ہوگی۔

اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ○



بسم اللہ الرحمن الرحیم

38

## خواص و اعمال — سورۃ صٓ

نبوت ایک امر عظیم ہے اس کے عطاء کیلئے معطی کا مالک الخزائن اور شدید الغلبہ اور کثیر المواہبہ ہونا لازمی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نبی غلبہ نور نبوت سے عفو فرماتے ہیں اور امتحان میں صابر ثابت ہوتے ہیں۔ یعنی تمام نبیوں میں دو صفات لازمی ہوتی ہیں۔ ایک قوت عملیہ اور دوسری قوت علمیہ۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن ذی الذکر کی اڑتیسویں سورۃ، سورۂ ص کے خواص و اعمال اب ملاحظہ کریں۔

سورۂ ص کے اہم خواص یہ ہیں۔

ہر گناہ سے بچنے کیلئے، الفت ہونے کیلئے، کنویں وغیرہ سے عمدہ پانی نکلنے کیلئے، بے کار آدمی کیلئے، مقدمے میں ناانصافی ہو تو، کاروبار میں ترقی، نگاہ میں وقعت کیلئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد 229337 ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۵۷۳۳۴ | ۵۷۳۳۷ | ۵۷۳۴۰ | ۵۷۳۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۵۷۳۳۹ | ۵۷۳۲۷ | ۵۷۳۳۳ | ۵۷۳۳۸ |
| ۵۷۳۲۸ | ۵۷۳۴۲ | ۵۷۳۳۵ | ۵۷۳۳۲ |
| ۵۷۳۳۶ | ۵۷۳۳۱ | ۵۷۳۲۹ | ۵۷۳۴۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر 3 کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد کا ہو، ساعت زہرہ کی ہو، دن بدھ کا ہو، بخور میں زعفران کی دھونی بہتر ہے اور دھات کے بجائے سبز رنگ کے کاغذ یا کپڑے پر لکھیں۔

جس کسی کے پاس درج بالا نقش ہو گا بشرطیکہ اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ فرح زہرہ میں لکھا جائے تو لوگوں کی نگاہ میں وقعت حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

اس سورۃ کی پہلی آیت میں "صٓ" بھی ہے جو حروف مقطعات میں سے ہے۔ اگر کوئی شخص شرائط جمالی کے ساتھ ستائیس روز تک تین سو مرتبہ روزانہ پڑھے اس حرف کی زکوۃ ادا ہو جائے گی عامل نصائح قرآن کا حامل ہو گا۔ بہت سے امراض کا علاج دم کر کے کر سکے گا اور مخلوق اسکے تابع فرمان و مطیع ہوگی۔ اسکے علاوہ بھی بہت سے انکشافات ہوں گے۔ اس عمل کو مغرب کی نماز کے بعد کریں۔ نوچندی جمعرات سے کیا جائے تو بہتر ہے۔

اگر کوئی شخص بے کار و بے روزگار ہو تو چاہیئے کہ حروف "ص" کو نوچندی جمعرات کو چاندی کی انگشتری پر کندہ کروا کر پہن لے۔ برسر کار ہو جائے گا۔ آزمودہ ہے۔

کنواں کھودنے، چشمہ نکالنے یا ٹیوب ویل لگانے سے قبل اس سورۃ کی آیات 42 تا 51 " ارکض برجلک سے کثیرۃ و شراب o " کو چار سو پینسٹھ (465) مرتبہ پڑھے تو بکثرت اور عمدہ پانی نکلے گا۔ مجرب ہے۔

اس سورۃ کی 26 ویں آیت " یٰداوٗد انا جعلنک سے بما نسو الیوم الحساب o " کو اس وقت پڑھیں جب کسی حاکم سے مقدمہ میں ناانصافی کا اندیشہ ہو۔ طریقہ یہ ہے کہ انیس روز تک طلوع آفتاب سے قبل چھ سو چھہتر (676) مرتبہ پڑھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں ناانصافی نہیں ہوگی۔

بغیر حساب o " تک کو روزانہ عشاء کی نماز کے بعد ایک سو پچاسی (185) مرتبہ پڑھنا مفید ہے اور درج بالانقش کو لکھ کر کاروبار کے مقام پر لگانا نہایت مجرب ہے۔

جب زحل و زہرہ میں نظر تثلیث یاتسدیس ہو یا عطارد و زہرہ حالت قران میں ہوں تو چینی کی طشتری پر مشک و زعفران سے ۔




لکھ کر ان دو افراد کو پلادیا جائے جن میں الفت و محبت مقصود ہو۔ نہایت مفید عمل ہے۔

ہر گناہ سے بچنے اور محفوظ رہنے کیلئے اس سورۃ کی آیت 24 کے حصے " فاستغفر ربہ و خرر اکعا واناب o " کو فجر کی نماز کے بعد حالت سجدے میں 9 مرتبہ ہمیشہ پڑھنا مجرب ہے۔

واضح رہے کہ وہی انسان روحانی قوتوں کا مالک ہو گا ہے جو شام اور صبح تسبیح میں مشغول رہتا ہے۔ اور اس کا قلب ذکر میں مشغول رہتا ہے۔ ایسے ہی لوگ دراصل قوت، حکمت اور فیصلے کی صلاحیت سے نوازے جاتے ہیں۔

اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ o



بسم اللہ الرحمن الرحیم
نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# علم الانساب

خدائے ذوالجلال کی بے نہایت و گرانقدر نعمتوں کی شکر گزاری انسان کیا کائنات کے بس سے باہر ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے " ان تعد وانعمتہ اللہ لاتحصوھا " یعنی نعمت الہیٰ کا شکریہ ادا کرنا تو دور کی بات ہے ۔ اے انسانوں انعامات خداوندی کو صرف گننا چاہو تو نہیں گن سکتے۔ اس حقیقت کے ساتھ یہ بھی حکم قرآنی ہے کہ " واما بنعمۃ ربک فحدث لیکن اپنے رب کی نعمتوں کا خوب چرچا و تذکرہ کیا کرو۔

صحیح النسبی دراصل خلاق عالم کی ایک نہایت اعلیٰ نعمت و عمدہ مرحمت ہے۔ جس سے جن و انس ممتاز فرمائے گئے ہیں۔ ذی روح مخلوقات میں جانوروں ، کیڑوں مکوڑوں میں عمل توالد و تناسل کا وجود ہے مگر نسب کا پتہ نہیں اور نہ وہ اپنے پیدا کرنے والے مالک کی طرف سے اس کے مکلف بنائے گئے ہیں۔ ملائکہ کرام عمل توالد سے سراسر مبریٰ ہیں۔ صرف جن و انس کو حفظ نسب کی تکلیف دی گئی ہے۔

قرآن مجید میں بھی خاندانی رشتہ (نسبت) و سسرالی رشتہ (صہریت) کو رب تعالیٰ نے بطور احسان و امتنان بیان فرمایا ہے۔

عرب میں اسلام سے قبل نسب نگاری کا بڑی شدت سے اہتمام پایا جاتا تھا۔ اس لئے اسلام نے جہاں برائیوں کو مٹایا ہے وہیں اچھائیوں کو بھی پروان چڑھایا ہے۔ قبل اسلام کی اس خوبی کو بھی اسلام نے برقرار رکھا۔ اس لئے علوم اسلامی کے ضمنی علوم کے سلسلے میں علم الانساب کو اعلیٰ مقام دیا گیا ہے اور جو اس علم کے بڑے عالم ہوئے ہیں ان

کے مناقب میں یہ علم بھی ایک منقبت سمجھا جاتا ہے۔ خلیفہ اول حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مناقب فاخرہ کے زمرے میں یہ منقبت بھی ہے کہ آپ اپنے ہم عصروں میں سب سے زیادہ انساب عرب کے عالم تھے۔ اس سے معلوم یہ ہوا کہ یہ علم بھی علوم اسلامی کا ایک جزو ہے۔

مگر اب یہ علم بھی دیگر اسلامی علوم کی طرح بے ذوقی کا شکار ہو گیا ہے اور شرافت و رزالت کا یہ معیار قریب قریب معدوم ہے۔

مگر باوجود اس کے کوئی شخص غالباً اس امر سے انکار نہیں کر سکتا کہ اس کی دلی خواہش یہی ہوتی ہے کہ وہ عالی نسب ہوتا۔ اس کا واضح ثبوت یہ ہے کہ کوئی شخص جو فی الحقیقت عالی نسب نہیں ہے وہ عرف عام میں عالی نسب کہلاتا ہے۔ عالی نسب کہلائے جانے کا جذبہ فطری ہے جو کم و بیش ہر فرد میں پایا جاتا ہے۔ نسب ناموں کی قدیم کتابیں اس امر کی مظہر ہیں۔

یہ جذبہ فطری اہل عرب میں خاص طور پر زیادہ رہا۔ میں بھی چونکہ بحمداللہ اسی اصل کی فرع ہوں اس لئے میری یہ خواہش فطری ہے اور وراثتاً مجھ تک پہنچی ہے۔



# ○ شجرہ از حضرت آدم علیہ السلام تا کعب بن لوی




اسمعیلؑ
قیدار
حمل
ثابت
سلاسان
ھمیسع
اود
اد
عدنان
محد
نزار
الیاسؑ
مدرکہ
خزیمۃ
کنانہ
نصر
مالک
قریش
غالب
کعب
بن لوی

# ٥ شجرہ از کعب بن لوی تا سید الموجودات حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کعب بن لوی

بنی ہاشم — مرہ — بنی جمع — بنی عدی

بنی عدی ← رواخ ← قرط ← عبداللہ ← رباح ← عزی ← نفیل ← خطاب ← حضرت عمر فاروقؓ

مرہ ← بنی مخزوم — بنی کلاب — بنی تمیم

بنی تمیم ← سعید ← کعب ← عمرو ← عامر ← ابی قحافہ ← سیدنا حضرت ابوبکر صدیقؓ

بنی کلاب ← بنی زہرہ — قصیٰ — عبدالمناف — عبدالدار — عبدالعزیٰ

عبدالمناف ← نوفل — مطلب — ہاشم — عبدالشمس

عبدالشمس ← امیہ ← ابی العاص ← عفان ← سیدنا حضرت عثمان غنیؓ

ہاشم ← عبدالمطلب

عبدالمطلب ← عباس — زبیر — حارث — عبداللہ — حمزہ — ابوطالب — ضرار — عیداق — مقوم — ابولہب

ابوطالب ← سیدنا حضرت علیؓ — جعفر طیار — عقیل

عبداللہ ← سید الموجودات، سرور کونین
خاتم النبیین
محمد صلی اللہ علیہ وسلم

## شجرہ از ختم المرسلین تا صاحب نیل القرآن

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت علیؓ ابن ابی طالب

حضرت امام حسینؓ

حضرت زین العابدین

حضرت امام باقر

حضرت امام جعفر

حضرت امام موسیٰ کاظم

حضرت امام علی رضا

حضرت امام تقی

حضرت امام نقی

حضرت سری سقطی

حضرت جنید بغدادی

حضرت شیخ ابو بکر محمد شبلی

حضرت طوسی

حضرت ابو سعید مبارک علی مخزومی

حضرت شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی

سید ناصر عقیل

سید اشرف

سید محمد شریف

سید افضل

سید محامد

سید محمد مکی

سید صدرالدین

سید علی مرتضیٰ

مخدوم شاہ تقی الدین

شاہ نعمت اللہ

شاہ عبداللہ

شاہ عزیز اللہ

شاہ عصمت اللہ

بخش علی

لطفِ علی

تہور علی

بشیر الحق

ظہیر الحق

علی احمد

سید ناصر عقیل

سید اشرف

سید محمد شریف

سید افضل

سید محامد

سید محمد مکی

سید صدر الدین

سید علی مرتضیٰ

مخدوم شاہ تقی الدین

شاہ نعمت اللہ

شاہ عبد اللہ

شاہ عزیز اللہ

شاہ عصمت اللہ

بخش علی

لُطفِ علی

تہور علی

بشیر الحق

ظہیر الحق

علی احمد

○☆○ صاحب نیل القرآن ڈاکٹر فرقان سرمد

# روحانی اشاریہ

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 41 | تسخیر ملازم | 130 - 77 |
| 42 | ٹڈیوں سے نجات | 92 |
| 43 | ٹی بی | 56 |
| 44 | جادو سے نجات | 50 |
| 45 | جان کا خطرہ | 62 |
| 46 | جانور اپنے بچوں کو دودھ پلائے | 153 |
| 47 | جان و مال کی حفاظت | 89 |
| 48 | جذام | 108 |
| 49 | جن وانس کا شر | 50 |
| 50 | جھوٹ سے نجات | 59 |
| 51 | جان کنی کی حالت | 154 |
| 52 | جانوروں کی حفاظت | 156 - 149 |
| 53 | جنت میں خوشحالی | 149 |
| 54 | جھوٹی گواہی سے نجات | 130 |
| 55 | چوتھیہ بخار | 133 |
| 56 | چوری شدہ مال کی واپسی | 71 |
| 57 | چور معلوم کرنا | 120 -95- 86- 74 |
| 58 | چوری سے بچاؤ | 43 |
| 59 | حاسدوں سے نجات | 105 |
| 60 | حافظہ کی ترقی | 130-106-77 - 43 |
| 61 | حافظہ کی تیزی | 49 |
| 62 | حاکم کی معزولی | 83 |

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 63 | حب | 43 - 46 - 47<br>50 - 56-59 - 68<br>71 - 80 - 160<br>136 |
| 64 | حب زوجین | 133 |
| 65 | حج کی آرزو | 120 - 154 |
| 66 | حشرات الارض سے نجات | 111 |
| 67 | حصول بارش | 145 |
| 68 | حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت | |
| 69 | حضور اکرم کی شفاعت | 71 |
| 70 | حفاظت حمل | 53 - 111 |
| 71 | حفاظت قلب (دل) | 53 |
| 72 | حفظ قرآن | 127 |
| 73 | حلق کا درد | 153 |
| 74 | خارش | 114 |
| 75 | خاوند کی ناراضگی | 50 |
| 76 | خوف سے نجات | 124 |
| 77 | داد | 86 |
| 78 | داڑھ کا درد | 103 - 153 |
| 79 | دافع بلیات | 156 |
| 80 | دافع درندہ | 156 |
| 81 | دانت کا درد | 62 |
| 82 | درخت کو پھل لگنا | 99 - 103 |

# بذریعہ ڈاک

رُوحانی سائنس اور پراسرار علوم کی تعلیم کا پاکستان میں پہلا اور منفرد ادارہ "ایسٹرو ریسرچ انسٹی ٹیوٹ" ہے۔ یہ ادارہ ۱۹۷۸ء سے قائم ہے اور اب تک ہزاروں طلبہ و طالبات اس عظیم الشان درس گاہ سے علوم رُوحانی حاصل کر کے خود بھی مستقبل میں دیکھنے کے قابل ہو گئے ہیں اور ہزاروں روپے بھی ماہوار کما رہے ہیں۔

اس ادارہ میں مندرجہ ذیل کورسیز کا بذریعہ ڈاک انتظام ہے:-

ٹیلی پیتھی۔ ہپناٹزم۔ یوگا۔ آئی چنگ۔ نجوم۔ قیافہ۔ رُوحانیت۔ سامات۔ پامسٹری۔ جواہرات (پتھروں کا علم)۔

رمل۔ جفر۔ اعداد۔ خواب۔ اہرامیات۔ الواح۔ طلسمات۔ نقوش پنڈولم۔ مسمریزم۔ تحریر شناسی۔ علوم القرآن۔ فالنامہ۔ علم الحروف علم النفس۔ علم الاسماء وغیرہ وغیرہ۔

گھر بیٹھے ان علوم کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے ۱۰ روپے کے ڈاک ٹکٹ بھیج کر تفصیلات طلب کریں۔

کورس مکمل کرنے والے طلبہ و طالبات کو خوبصورت سرٹیفکیٹ بھی دیا جاتا ہے۔



PRINCIPAL:
ASTRO RESEARCH INSTITUTE
P.O.BOX NO.8178.KARACHI 38
PAKISTAN